والالہام علیہ التحیۃ والسّلام کسی سے مشورہ کریں۔ اور اس ابلہ فریبی کی تقریر کو سُنکر جُہلا گھبرا جاتے ہیں۔ اور کہنے لگتے ہیں کہ سچ تو ہے۔ کہ رسول مقبول صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم جن پر ہر معاملہ کے لئے وحی خدائیتعالےٰ بھیجدے اور جن سے سب باتیں جبریل علیہ السّلام کہہ جاویں۔ اور جن کی شان میں وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى ۝ اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى ۝ ہو۔ وہ حضرت ابوبکر یا حضرت عُمر رضی اللہ تعالےٰ عنہما وغیرہما سے صلاح لیں۔ بیشک یہ بات عقل کے خلاف اور قیاس سے باہر ہے۔ اور ایسی تقریروں سے قرطاس وغیرہ کے مطاعن کو خوب رونق دیتے ہیں۔ اسلئے مَیں اُن حضرات سے کہتا ہوں۔ کہ وہ اس آیت پر غور کریں جس کو مجتہد صاحب نے صحابہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم کی بُرائی ظاہر کرنے کے لئے تحریر فرمایا ہے۔ اور پھر اُنکی تفسیروں کو دیکھو۔ اور پھر دیکھو کہ اون سے مشورہ کرنا صحابہ سے ثابت ہوتا ہے۔ یا نہیں۔ اور اون مشورہ دینے والوں میں سب سے اوّل حضرت ابوبکر صدیق کا اور حضرت عُمر فاروق رضی اللہ تعالےٰ عنہما کا نام ہے۔ یا نہیں۔ دیکھو۔ اور پھر دیکھو۔ اور خوب غور سے دیکھو۔ کہ مشورہ کرنا رسول کا اون سے اور صلاح دینا اون کا حضرت صلّے اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کو تُمہارے مفسّرین کے قول سے ثابت ہوتا ہے یا اس میں کچھ فرق ہے؟ فَارْجِعِ الْبَصَرَ هَلْ تَرٰى مِنْ فُطُوْرٍ ۝ ثُمَّ ارْجِعِ الْبَصَرَ كَرَّتَيْنِ يَنْقَلِبْ اِلَيْكَ الْبَصَرُ خَاسِئًا وَّهُوَ حَسِيْرٌ ۝ سبحان اللہ! سبحان اللہ! شیعوں کو ایسے لوگوں کی نسبت منافق کا لفظ کہتے ہوئے کچھ خدائیتعالےٰ کا خوف۔ رسول علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کا لحاظ بھی ہوتا ہے۔ یا نہیں؟ اور قیامت کے مواخذے سے بھی ڈرتے ہیں۔ یا نہیں؟ جناب مجتہد صاحب نے ایسے صحابہ کبار رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے منافق لکھنے میں یہ بھی خیال نہ کیا۔ کہ آخر ایک روز انتقال کرنا ہے۔ اور پیکِ اجل کو لبیک کہنا ہے۔ اور خدائیتعالےٰ کو جواب دینا ہے۔ جو کچھ ہم کتاب میں لکھتے ہیں۔ اِس کا خدائے تعالےٰ کو کیا جواب دینگے۔ اور رسول علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کو کیا منہ دکھائینگے؟ جو ہم اُن کے حواریین اور اصحاب کو جن سے وہ مشورہ لیتے تھے جنکو اپنا مصاحب بنائے ہوئے تھے۔ منافق کہتے ہیں۔ اگر یہ ڈر ہوتا۔ اور اس پر یقین رکھتے ہوتے۔ کہ قیامت کے دن جب نامۂ اعمال دئیے جائیں گے۔ اور ذو الفقار کی کُفریات پر ملائکہ عذاب اِقْرَاْ كِتٰبَكَ ؕ كَفٰى بِنَفْسِكَ الْيَوْمَ عَلَيْكَ حَسِيْبًا ۝ خدائے تعالےٰ کی طرف سے کہیں گے۔ اُسوقت کیا حال ہوگا؟ نہ اون کے مقلّدین بچا سکیں گے۔ نہ اون کا اجتہاد کام آئے گا۔ تو یہ تو یہ جان بوجھ کر یہ لوگ کُفریات بکتے ہیں۔ اور مراتبِ صحابہ پر یقین رکھ کر اسی سے انکار کرتے ہیں۔ اور اپنے آپ کو مُسلمان کہکر وُہ لغویات منہ سے نکالتے ہیں۔ کہ جن کو سُن کر کفّار بھی الامان الامان! پکار اُٹھتے ہیں۔ حقیقت میں نہ یہ مبالغہ ہے۔ نہ تعصّب۔ صرف امرِ حق کا اظہار ہے۔ کہ جس طرح پر دینِ محمّدی کو اِس فرقے نے اور خوارج نے خراب کیا ہے۔ وُہ کسی دوسرے نے نہیں کیا۔ وُہ وُہ باتیں دین میں داخل کی ہیں کہ جنکو خدائتعالےٰ کسی مُسلمان کے کانوں تک نہ پہنچائے۔ اُنکے کُفریات اور ہزلیات اور لغویات پر شیطان بھی

رکوع ۷۔ ترجمہ پڑھ لے لکھا اپنا۔ تو ہی بس ہے آج کے دن اپنا حساب لینے والا ۱۲ موضح القرآن

حیران ہوگا۔ اور وہ بھی ع مسلمان نشنواد وکافر مبیناد * اُن کی شان میں کہتا ہوگا * اگر کوئی حضرات شیعہ نہایت ہی غور وخوض کو دخل دیں۔ اور قرآن مجید کی اس آیت شریف کو مکرر سہ کرر چشم بصیرت کو غور کی عینک لگاکر پڑھیں اور دو چار مجتہد صاحبان سُنکے بلکہ یہ فرماویں۔ کہ خاص آیت میں تو ذکر مشورہ کرنے کا نہیں ہے۔ اسلئے ہم اوسے نہیں مانتے۔ اور تفسیر میں جو تم نے بیان کیں۔ اونکو بھی ہم قبول نہیں کرتے۔ اگر مشورہ لینے کا حکم خدا کا ہوتا۔ تو اس آیت میں اوسکا ذکر ہوتا۔ توجواب اسکا یہ ہے۔ کہ قرآن مجید کو ذرا اوّل سے آخر تک پڑھو۔ اور دیکھو۔ کہ خداتعالےٰ نے مشورہ کرنے کا ارشاد کیا ہے۔ یا نہیں۔ چنانچہ ہم اوسی آیت کو بیان کرتے ہیں :-

## دلیل سوم

اللہ جل شانہ فرماتا ہے:- فَبِمَا رَحْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ لِنْتَ لَهُمْ وَلَوْ كُنْتَ فَظًّا غَلِيْظَ الْقَلْبِ لَانْفَضُّوْا مِنْ حَوْلِكَ فَاعْفُ عَنْهُمْ وَاسْتَغْفِرْ لَهُمْ وَشَاوِرْهُمْ فِي الْاَمْرِ ترجمہ کہ بانسبت رحمت خدا کے تُو اون پر نرم ہوگیا ہے۔ اور اگر تُو سخت ہوتا۔ تو وُہ تیرے پاس سے بھاگ جاتے۔ پس عفو کر اون سے۔ اور استغفار کر اون کے لئے۔ اور مشورہ کر اون سے۔ اور جب کسی کام کرنے پر مستعد ہوجائے۔ تو خدا پر بھروسہ کر۔ کہ خدا بھروسہ کرنے والوں کو دوست رکھتا ہے * خیال کرنے کی بات ہے۔ کہ جناب احدیت کس قدر عنایت سے پیغمبر خدا صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کو صحابہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم پر رحم کرنے کا۔ اور اون کے زلات اور قصورات کو معاف کرنے کا۔ اور اون سے مشورہ لینے کا ارشاد فرماتا ہے۔ اور اس سے کیسی کچھ خداتعالےٰ کی مہربانی صحابہؓ کی نسبت ظاہر ہوتی ہے۔ پس اس سے زیادہ اصحاب رسول کی فضیلت کے لیئے کونسی دلیل و برہان چاہیئے۔ اور آیات خداتعالےٰ سے بڑھکر اور کس کی شہادت ہم پیش کریں * اب ہم اس آیت کی تفسیر کو جو علمائے شیعہ نے کی ہے۔ بیان کرتے ہیں :-

علامہ طوسی مجمع البیان میں فرماتے ہیں۔ کہ (فاعف عنهم ما بينك وبينهم واستغفر لهم بينهم وبيني وقيل معناه فاعف عنهم فرارهم باحد و استغفر لهم من ذلك الذنب۔ وشاورهم في الامر اى استخراج رأيهم واعلم ما عندهم واختلفوا في فائدة مشاورته اياهم مع استغناء ما يوحى عن تعرف صواب الرأى من العباد على اقوال احدها ان ذلك على وجه التطييب لنفوسهم والتألف لهم والرفع من اقدارهم لتبيين انهم ممن يوثق باقوالهم ويرجع الى ارائهم عن قتادة والربيع وابن اسحاق۔ وثانيها ان ذلك لتقتدى به امته في المشاورة ولم يروها نقيصة كما مدحوا بان امرهم شورى بينهم عن سفيان بن عيينة۔ وثالثها ان ذلك لامرين لاجلال اصحابه وليقتدى امته في ذلك عن الحسن والضحاك۔ ورابعها۔ ان ذلك

پارہ ۴۔ سورۂ آل عمران۔ رکوع ۱۷۔ ترجمہ ۔۔۔

لیمتحنھم بالمشاورۃ لیتمیز لناصحم من الناس۔ وخامسھا ان ذٰلک فی امور الدنیا ومکائد الحروب ولقاء العدو و فی مثل ذٰلک یجوز ان یستعین بارائھم عن ابی علی الجبائی۔ انتھٰی بلفظہٖ) یعنے خدا تعالےٰ کے اِس کہنے کا کہ معاف کر اون سے - یہ مطلب ہے - کہ جو کچھ تیرے اور اون کے بیچ میں ہے - اور اگر وہ اس میں چُوک جاویں - یا تیرا قصور کریں - تو تُو اونکو معاف کر ٭ اور استغفار کر اون کے لئے - اِسکا مطلب یہ ہے کہ جو معاملہ ہمارے اور اون کے بیچ میں ہے - اور اوس میں وہ چُوک جائیں - یا کوئی گناہ کریں - تو تُو اون کی معافی کے لئے ہم سے استغفار کر ٭ اور مشورہ کر اون سے - اِس کا یہ مطلب ہے - کہ اون کی رائے لے - اور دیکھ کہ وہ کیا کہتے ہیں ٭ اور پھر یہ فقیر بیان کرتا ہے - کہ مشورہ لینے کے فائدہ میں اختلاف ہے - کہ باوجود شیعی ہونے پیغمبر خدا کے بوجہ وحی کے دریافت راے صواب سے کسی بندے سے مشورہ لینے کا کیوں حکم ہُوا - اور اس بارے میں لوگوں نے بہت سے قول کہے ہیں :۔

**اوّل قول** یہ کہ یہ حکم اِسلئے ہے - تاکہ اصحاب رسول اللہ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کے دل خوش ہوں - اور اون کو محبت اور الفت پیدا ہو - اور اون کا مرتبہ بلند ہو - اور اون کی قدر ومنزلت ہو - کہ یہ بھی اون لوگوں سے ہیں جن کے قول پر اعتماد کیا جاتا ہے - اور جن سے رائے لی جاتی ہے اور یہ قول قتادہ - اور ربیع اور ابن اسحاق کا ہے ٭

**دوسرا قول** یہ ہے - کہ تاکہ اُمّتِ نبوی اِس کی اقتدا کریں - اور اس کو عیب نہ سمجھیں - جیسا کہ صحابۂ رسول اللہ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کی تعریف میں کہا جاتا ہے - کہ وہ جو کام کرتے تھے - سو صلاح ومشورے سے کیا کرتے تھے - یہ قول سفیان بن عیینہ کا ہے ٭

**تیسرا قول** یہ ہے - کہ اِس سے دو فائدے منظور تھے - ایک صحابہ رضی اللہ تعالےٰ عنھم کی عزت - دُوسرے اُمّت کی اقتدا - اِس باب میں یہ قول حسن اور ضحاک کا ہے ٭

**چوتھا قول** یہ ہے - کہ اِمتحان ہو جاوے - کہ دوست کون ہے - اور دشمن کون ٭

**پانچواں قول** یہ ہے - کہ یہ مشورہ لینے کا حکم امورِ دنیا میں اور لڑائی کی باتوں میں ہے - اور ایسی باتوں میں اُن سے صلاح لینا جائز ہے - یہ قول ابی علی جبائی کا ہے - فقط اِس تفسیر سے چند فائدے حاصل ہوئے :۔

**اوّل یہ** کہ خدا تعالےٰ اپنے پیغمبر (صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم) سے فرماتا ہے - کہ اگر یہ لوگ بمقتضائے بشریّت تیرا قصور کریں - تو تُو خود اونسے معاف کردے - اور اگر میرا گناہ اون سے ہو جاوے - تو تُو اون کے لئے مجھ سے اِستغفار کر - سبحان اللہ! کیا ہی مہربانی ہے خدائے تعالےٰ کی صحابۂ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنھم کے حال پر - کہ اون کی خطاؤں کو عفو کے لئے اپنے پیغمبر کو اون کے واسطے شفاعت کا حکم دیتا ہے - افسوس ہے شیعوں کے حال پر - کہ وہ ایسے ہی لوگوں کو کافر اور منافق کہتے ہیں - عیاذًا باللہ من ذٰلک ٭

**دوسرا یہ** کہ جنگ اُحد کے فرار کا عفو اس سے ثابت ہوتا ہے۔ کہ جس پر بہت کچھ زبان درازی حضرات شیعہ کرتے ہیں +
**تیسرا یہ** ثابت ہوا۔ کہ صرف اون کے اظہار قدر و منزلت کے لئے خدائے تعالےٰ نے یہ حکم پیغمبر صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کو دیا۔ کہ اون سے مشورہ کیا کر۔ اس تفسیر کی نسبت اگر بعض حضرات یہ فرمائیں۔ کہ قتادہ وغیرہ اہل سُنّت تھے جس سے صاحب مجمع البیان نے اِن اقوال کو نقل کیا ہے۔ بجواب اس کے ہم کہیں گے۔ کہ جو کچھ اقوال مختلفہ کے نقل کرنے سے پہلے مفسّر موصوف نے کہا ہے۔ وہ تو کسی سے نقل نہیں کیا۔ اور جن اقوال کو اوس نے نقل کیا ہے وہ فوائد اور وجوہ میں مشورہ لینے کے ہیں۔ اگر تم کسی قول کو منجملہ اون اقوال کے نہ مانو۔ تو ذرا بیان فرماؤ۔ کہ خود صاحب مجمع البیان کا کیا قول ہے۔ اور پھر شاوِرْہُم فِی الْاَمْر کے کیا معنی ہیں؟۔ اور اس حکم دینے کے کیا فائدے ہیں؟

## دلیل چہارم

یہ سب مسلمان جانتے ہیں۔ کہ سب سے پہلے لڑائی بدر کی ہے۔ اور جو لوگ اس جنگ میں پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے ساتھ تھے۔ اون کا بڑا رتبہ ہے۔ اِسلئے کہ اللہ جل شانہٗ نے فرشتوں کو مدد کے لئے بھیجا۔ اور آیاتِ قرآنی نازل فرماکر اپنے احسان کو ظاہر کیا۔ اسی واسطے تمام اصحاب نبوی میں وُہی لوگ بڑے رُتبے کے شمار ہوتے تھے جو کہ اِس جنگ میں شریک تھے۔ اَب ہم کو دیکھنا چاہیئے۔ کہ وہ اصحاب جنکو حضراتِ شیعہ کافر و منافق کہتے ہیں۔ وہ اِس لڑائی میں کس طرف تھے۔ پیغمبر صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کی طرف۔ یا کفّار کی طرف۔ اگر کوئی شیعہ یہ ثابت کردے کہ خلفائے ثلثہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم اُسوقت پیغمبر صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کی طرف نہ تھے۔ اور وُہ اس لڑائی میں شریک نہ تھے۔ تو ہم اون کے دعوے کو تسلیم کرتے ہیں۔ اور اگر ہم ثابت کردیں۔ کہ وہ عین معرکہ میں موجود تھے۔ بلکہ خاص پیغمبر صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کی خدمت میں حاضر تھے۔ تو حضراتِ شیعہ کو چاہیئے۔ کہ وہ تشیّع سے فارغ خطی لکھدیں۔ اِسلئے میں لڑائی کے شروع ہونے اور عین لڑائی کے وقت کا حال حملۂ حیدری سے نقل کرتا ہوں کہ ایسا متعصّب کیا لکھتا ہے۔ لڑائی کے شروع ہونے سے پہلے کا حال مؤلف موصوف اِس طرح لکھتا ہے کہ جب پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم نے سُنا کہ مشرکین قریش لڑائی کے واسطے آتے ہیں۔ تب اپنے اصحاب رضی اللہ تعالےٰ عنہم سے مشورہ کیا۔ تو اوسوقت سب سے اوّل حضرت ابوبکر صدیق۔ اور حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہما نے جواب دیا۔ اور جہاد پر آمادہ ہونے پر اپنی رغبت ظاہر کی۔ چنانچہ اشعار اوس کے یہ ہیں۔ **اشعار**

| | | |
|---|---|---|
| پس از این خبر سید المرسلین | یکے انجمن ساخت با اہلِ دین۔ | بفرمود آنگاہ باصحاب خویش |
| کہ اَے حق پرستانِ پاکیزہ کیش | بدانید کز کعبہ اہلِ جفا۔ | کمر بستہ بر کین و بد خواہ ما |
| رسیدند نزدیک آمد خبر | بیایند خود ہم بروزِ دگر | شما را کنون چیست تدبیر کار |

| وزاں پس عمر نیز قد کرد راست | بیا پا شیخ ابوبکر از جائے خاست | کہ دشمن رسید از پئے کار زار |
| --- | --- | --- |
| کہ با دشمن دیں جہادے کنیم | قدم پیش بگذار وما راببیں | بگفتند یا سیدَ المرسلین |
| بگفت اے حبیب خدا اے عزیز | وزاں پس زجا خاست مقداد نیز | چہ ساں در پیت جاں فدا میکنیم |
| ازاں گشتہ خوشدل رسولِ خدا | بیاریم شمشیر بر دشمناں | بود تا بتن جان و در کف تواں |
| کہ از راز انصار یابد خبر | چنیں خواست پس بہترین بشر | بفرمود در حقِ ایشاں دعاء |
| زجا خاست ایں بار سعدِ معاذ | چہ گوئید اندر حقِ دشمناں | دگر بار فرمود کاے دوستاں |
| بدستِ تو روزیکہ دادیم ہست | کہ باجان و دل باہمیں عہد ہست | چنیں گفت از روئے صدق و نیاز |
| پیمبر بر ایشاں نمود آفریں | ہماں روز کردیم بر تو نثار | سر و مال و فرزند و خویش و تبار |
| | برآں صدق و ایمانِ انصارِ دیں | |

پس اے حضراتِ امامیہ! ذرا منافقین کے ایمان اور جان نثاری کو خیال کرو۔ اور اون کے صدق اور اخلاص کو دیکھو۔ سمجھو۔ تو کہ ابوبکر صدیق اور عمر فاروق رضی اللہ تعالےٰ عنہما ایسے منافق تھے۔ کہ سب سے پہلے جانبازی پر مستعد ہوئے۔ اور اول سب سے پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم سب کے ساتھ ہوئے۔ اور اپنے اخلاص کو اپنے اعمالوں سے سب پر ظاہر کر دیا۔ اور خطاب افضل المہاجرین کا خدائیتعالےٰ کے حضور سے پایا۔ اے حضرات! پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو مدینے کے منافقین نے جو بعد شوکت اسلام کے ظاہر میں کلمہ گو ہو گئے تھے۔ ایسے ہی اخلاص کے جواب دیئے ہیں۔ اور وقت پر اسی طرح کا ساتھ دیا ہے۔ اور رسولِ مقبول صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم نے اُن منافقوں کے حق میں اسی طرح دعا اور آفرین کی ہے +

مجتہد صاحب قبلہ اپنی ذوالفقار میں منجملہ اور آیات کے جو اثباتِ فضائل صحابہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے معارضے میں پیش کی ہیں۔ ایک یہ آیت لکھتے ہیں:۔ فَإِذَا أُنزِلَتْ سُورَةٌ مُّحْكَمَةٌ وَذُكِرَ فِيهَا الْقِتَالُ رَأَيْتَ الَّذِينَ فِي قُلُوبِهِم مَّرَضٌ يَنظُرُونَ إِلَيْكَ نَظَرَ الْمَغْشِيِّ عَلَيْهِ مِنَ الْمَوْتِ فَأَوْلَىٰ لَهُمْ ٥ کہ جب کوئی سورت جہاد کی نازل ہوتی ہے۔ تو جن کے دلوں میں بیماری ہے۔ وہ تجھے اے پیغمبر بری نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ اور اس آیت کو گویا وہ حق میں خلفاءِ ثلٰثہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے صادق سمجھتے ہیں۔ آیہ الَّذِينَ آمَنُوا وَهَاجَرُوا وَجَاهَدُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنفُسِهِمْ أَعْظَمُ دَرَجَةً عِندَ اللَّهِ کی نسبت فرماتے ہیں۔ کہ (پس شک نیست دریں کہ از صحابہ کسانیکہ ایمان

عبارت ذوالفقار مطبوعہ مطبع مجمع البحرین۔ در ہیانہ ۱۲۸۱ھ صفحہ ۶۴۔ سطر ۱۲۔ ۱۲ منہ

پارہ ۲۶۔ سورہ محمد رکوع ۳
ترجمہ جب اتری ایک سورت جانچی ہوئی۔ اور ذکر ہوا اوس میں لڑائی کا۔ تو دیکھے جن کے دلوں میں روگ ہے۔ تکتے ہیں تیری طرف جیسے تکتا ہے کوئی بیہوشی پڑا مرتے وقت۔ سو خرابی ہے ان کی ۱۲ موضح القرآن

پارہ ۱۰۔ سورہ توبہ رکوع ۳

۳ ترجمہ جو یقین لائے اور گھر چھوڑ آئے اور لڑے اللہ تعالےٰ کی راہ میں اپنے مالوں اور جانوں سے۔ اونکو بڑا درجہ ہے اللہ تعالےٰ کے پاس ۱۲ موضح القرآن ۵ عبارت ذوالفقار مطبوعہ مطبع مجمع البحرین لدہیانہ سنہ ۱۲۸۱ ہجری صفحہ ۶۳۔ سطر ۱۹ و ۲۰ ۱۲ منہ

داشتند - وہجرت وجہاد بہ نیّتِ صحیح کردند - دلالت برفضیلتِ آنہا دارد - لیکن چوں ایمانِ غاصبینِ حقِ ولائت
وہجرتِ اینہا بہ نیّت درست بہ ثبوت نرسیدہ استدلال بدیں آیات برفضیلتِ ایشاں وجہے ندارد - لاسیّما
نظر بانکہ او سبحانہ وتعالےٰ مقارنِ ایں ہر دو صفت صفتِ جہاد را نیز مذکور نمودہ - وکیفیتِ جہادِ ایشاں در
جنگ اُحد وخیبر وحنین وغیرہا اظہر من الشمس است - پس ایشاں را ازیں آیہ بہرہ نخواہد بود - بلکہ ایشاں از مصداق
قولِ او سبحانہ تعالےٰ ومن یولّہم یومئذ دبرہ الخ حظّ وافر دارند ) ؂ پس کوئی شخص حملہ حیدری کے ان اشعار کو
حضرت کی قبر پر پڑھ دے - کہ شاید اون کی رُوح کو خبر ہو جاوے - کہ اون کی ساری تقریر وتحریر اونہیں کے ایک
شاعر کے قول سے ردّ و باطل ہو گئی - بعد وفات بڑے قبلہ وکعبہ کے جب اون کے ولیعہد اور صاحبزادے
یعنی دوسرے قبلہ وکعبہ مولوی سید محمد صاحب نے حملہ حیدری کی اصلاح کی تھی - اور اوس کی تصحیح کر کے نظر ثانی
فرمائی تھی - تب امید تھی - کہ شاید وہ ان اشعار کو دیکھ کر متنبہ ہوں گے - اور اپنے والد ماجد کی تحریر پر خطِ نسخ
کھینچ دینگے - مگر افسوس ہے - کہ اونہوں نے بھی دیانت کی آنکھ بند کر لی - اور ذوالفقار کے اوپر ان اشعار کا حاشیہ
نہ لکھدیا - تاکہ لوگوں کو معلوم ہو جاتا - کہ حضرات شیخین رضی اللہ تعالےٰ عنہما اوس جہاد میں جو کہ سب سے اوّل ہوا -
کس فریق میں تھے - منافقین کے - یا مخلصین کے - اور اونہوں نے رسول مقبول صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمتِ
اقدس میں سب سے اوّل لڑائی پر آمادگی ظاہر کی تھی یا اور کسی نے - اور لڑائی کے وقت پیغمبر صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم
کی خدمت میں حاضر تھے - یا نہیں ؂

باقی رہا حال لڑائی اُحد اور خیبر وغیرہ کا - کہ بار بار مجتہد صاحب کے قلم سے اُحد اور فدک اور قرطاس
کا لفظ نکلتا ہے - اور ہر ورق اور ہر صفحہ میں موقع بےموقع اسی کا نام آتا ہے - سو حضراتِ امامیہ! ذرا صبر کریں - دوسرا
حصّہ مطاعنِ صحابہ کے جواب کا چھپنے دیں - تب اس کی بھی حقیقت کھُل جائے گی - اور جو کچھ حضرت نے لکھا
ہے سو اسکا حال سب کو معلوم ہو جائے گا - مگر بالفعل ایک آیت کو لکھ کر اسکا جواب دیتا ہوں - کہ جنگ اُحد
میں جو صحابہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم سے لغزش ہوئی - اوسکو خدا تعالےٰ قرآن مجید میں بیان فرماتا ہے: اِنَّ الَّذِیْنَ
تَوَلَّوْا مِنْكُمْ يَوْمَ الْتَقَى الْجَمْعٰنِ اِنَّمَا اسْتَزَلَّهُمُ الشَّيْطٰنُ بِبَعْضِ مَا كَسَبُوْا وَلَقَدْ عَفَا
اللّٰهُ عَنْهُمْ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ؕ پس اوسکو خدائے تعالےٰ نے خود صاف کر دیا - اللہ تعالےٰ کے عفو
کے اوسکا ذکر کرنا خدا تعالےٰ کی تکذیب کرنا ہے - کہ اس کو بھی مجتہد صاحب نے ظاہر کر دیا - اور خدائے تعالےٰ
کو جھٹلا دیا - نعوذ باللہ منہ - چنانچہ اسے ذوالفقار میں فرماتے ہیں - کہ (افرادِ صحابہ در روزِ اُحد متیقن وعفو ایشاں
بحیثیتے کہ مطلق ماوائے ایشاں درجہنم نباشد مشکوک والیقین لایزول الا بیقین مثلہ ) اب ذرا غور سے حضرت
کے الفاظ کو جو ہم نے اوپر مختصراً نقل کئے - دیکھنا چاہئے - کہ خدائے جل شانہ تو صاف فرماتا ہے - کہ لقد عفا

اللہ عنہم - کہ میں نے اونکو معاف کردیا - اور حضرت فرماتے ہیں کہ عفو یقینی نہیں ہے - اب جو شخص خدا تعالےٰ کے قول کو بھی جھٹلاوے - اور اللہ عزّ شانہٗ کے کلام میں بھی شک کرے - اور اوسکو یقینی نہ سمجھے - کون ہے کہ پھر اوسکو با ایمان کہیگا - اور ایسے منکرِ آیاتِ قرآنی کو کون ہے - جو اوسکو دشمن خدا و رسول نہ سمجھے گا - عجب حال ہے اِن حضرات کا - کہ صرف اصحاب نبوی کی عداوت سے ایسے جاہل اور خدا ناشناس ہوگئے ہیں کہ ایسی صریح اور صاف آیاتِ الٰہی میں بھی شک کرتے ہیں - خیر اس وقت تو اس بحث کا موقع نہیں ہے - مطاعن کے باب میں ہم اس اعتراض کو تفصیل کے ساتھ بیان کرکے حضراتِ شیعہ کی خدمت میں پیش کرینگے انشاء اللہ تعالےٰ +

اب میں پھر جنگِ بدر کا حال لکھتا ہوں - غرضیکہ لڑائی شروع ہونے سے پہلے جو حال مہاجرین و انصار کا تھا - وہ تو ظاہر ہوگیا - اب میں عین لڑائی کے وقت کا حال اوسی کتاب سے نقل کرتا ہوں - اے مومنو! سنو - مؤلف موصوف لکھتا ہے کہ جب لڑائی کی صفیں آراستہ ہوگئیں - اور لڑائی قریب تھی - کہ شروع ہووے - تب پیغمبر خدا صلّے اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم نے بحضور کبریا دعا کی - اور جو کچھ حضرت صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم نے دعائیں فرمایا - اوسکا حال ان اشعار سے ظاہر ہوتا ہے :-

## جنگِ بدر کے حال میں حملۂ حیدری کے اشعار

| | | |
|---|---|---|
| پس آورد رُو سوئے یزدانِ پاک | بنالید و مالید رُو را بخاک | بگفت اے نمایندۂ عدل و داد |
| فرستندۂ انبیاء بر عباد | تو دانی کہ من رہنمائے قریش | بحکمِ تو بودم نہ برائے خویش |
| کشیدم بر ایشاں بحکمِ تو تیغ | مکن نصرتِ خویش از من دریغ | الٰہی گر ایں چند تن از عباد |
| کہ کردند حکمِ ترا انقیاد | بحکمِ تو بستند ہر کس میاں | نہ دیدند بیش و کم دشمناں |
| بمانند از فتح کوتاہ دست | بیابند از دستِ دشمن شکست | بروئے زمیں تا قیامت دگر |
| نہ گردد پرستندہ اے دادگر | بایں زاری و عجز رنجیدہ بود | کہ خواہش بفرمانِ حق در ربود |
| دراں دم صفِ خشم نزدیک شد | ز بس گردِ خورشید تاریک شد | ابوبکر نزدِ نبی داشت جائے |
| بگفت اے بحق خلق را رہنمائے | در آمد بہ تنگی سپاہِ ضلال | چہ فرمائی اکنوں برائے قتال |

کہاں ہے انصاف کی آنکھ - اور ایمان کے کان - جو حضراتِ شیعہ اس مؤلف کے الفاظ کو دیکھیں - اور سُنیں اور اس کے مطلب کو سوچیں - کہ ساری نفاق کی باتیں اور کفر کے کلمے خاک میں مل گئے - اور ایمان بھی - اور اخلاص بھی - اور ہجرت بھی اور نصرت و یاری بھی سب کا مہاجرین و انصار کی نسبت ثبوت ہوگیا - اے مسلمانو!

خدائیتعالےٰ کے لئے دیکھو۔ کہ اب سے زیادہ اصحاب نبوی رضی اللہ تعالےٰ عنہم کی فضیلت کیا ہوگی۔ کہ پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم اون کے حق میں خدائیتعالےٰ سے عرض کرتے ہیں۔ کہ خدایا ان چند آدمیوں نے صرف تیرے حکم سے جہاد پر مستعدی کی ہے۔ اگر ان کو شکست ہوئی۔ اور یہ مارے گئے۔ تو پھر قیامت تک کوئی تیری بندگی اور عبادت نہ کرے گا۔ پس اہلِ سُنت اور کیا کہتے ہیں۔ اِنہی باتوں پر اصحاب نبوی سے محبت رکھتے ہیں۔ اور ایسی ہی اون کی فضیلتیں بیان کرتے ہیں۔ جب پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم اون کے حق میں یہ فرماویں۔ کہ یہی لوگ تیری عبادت پھیلانے و تیرا نام بلند کرنے کے ذریعے ہونگے۔ اگر یہ مارے گئے۔ تو دین کا خاتمہ ہوجائے گا۔ اور قیامت تک کوئی تیرا نام نہ لیگا۔ تو کیونکر ہم اہلسنت اونکو مومن اور مخلص نہ جانیں۔ اور کس طرح صرف ایک عبد اللہ ابن سبا یہودی کے بہکانے سے ایسے پاک لوگوں کو منافق کہکر ایمان سے دست بردار ہوں۔ اور خدائیتعالےٰ کی قدرت کا تماشا کرنا چاہئے۔ کہ اِس مقام پر بھی اس مؤلف کے قلم سے خدائیتعالےٰ نے نام ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا لکھوا دیا۔ اور وُہ بھی ایسے موقع پر کہ جس سے قربتِ نبوی ثابت ہوتی ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق پیغمبر صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے برابر ہی کھڑے تھے۔ جیسا کہ مؤلف موصوف فرماتا ہے کہ ع ابوبکر نزدِ نبی داشت جاے۔ اَے یارو! کیا مؤلف حملہ حیدری کا ناصبی اور سُنی ہے۔ کہ جس نے اپنے مذہب کی خاطر سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کا نام لکھدیا۔ یا اون سے محبت تھی جس کی وجہ سے اُس نے اُن کے حق میں یہ کچھ کہدیا۔ آخر کیا سبب ہے؟ خدا کے لئے کچھ سبب تو اسکا بتلاؤ۔ بجز اِس کے بھائیو! دوسرا کوئی سبب نہیں ہے کہ قربت نبوی حضرت ابوبکر صدیق کو ایسی حاصل تھی کہ اِس سے انکار کرنا اور اونکا نام نہ لکھنا درحقیقت آفتاب کو چھپانا تھا۔ یا دِل بے بدل کو مجتہد صاحب کی سی جرأت نہ ہوئی کہ وُہ ایسی کُھلی ہوئی بات کو چھپاتا۔ اور جو بات تمام مہاجرین و انصار میں مشہور تھی۔ اور جس کا شہرہ اوسوقت سے اب تک ہے۔ اوس سے انکار کرتا۔ اے مومنین! ذرا غور کرو۔ کہ جو دُعاء حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اصحاب رضی اللہ تعالےٰ عنہم کی نسبت کی ہے اور جو اونکا خدائیتعالےٰ کے سامنے اونہوں نے بیان کیا ہے۔ اِس سے بھی اونکا نفاق ثابت ہوتا ہے۔ کیا منافقوں کے حق میں پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے ایسا ہی ارشاد کیا ہے۔ کیا منافقوں کے حق میں یہ پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اگر فتح نہ ہوگی۔ تو خدایا! تیری عبادت قیامت تک پھر کوئی نہ کرے گا۔ کیا باوجود ایسی نصِ صریح ہونے کے جسکا ثبوت تمہارے ہی مذہب والوں کے کلام سے ہوتا ہے۔ تم اون کو کافر اور منافق کہتے رہوگے۔ اور کیا ایسی باتوں کو سُنکر بھی نفاق سے توبہ نہ کروگے؟ اگر باوجود اس کے بھی تم اونکی نسبت نفاق کا اطلاق کرو۔ تو معلوم ہوتا ہے کہ تمہاری اصطلاح میں اخلاص اور ایمان اور قربت نبوی کے معنی نفاق کے ہیں۔ پس لامشاحۃ فی الاصطلاح۔ مجتہد صاحب بار بار اپنی کتاب ذوالفقار وغیرہ میں یہی فرماتے ہیں۔ کہ شیخین رضی اللہ تعالےٰ عنہما اور اون کے متابعین

کی نیّت بخیر نہ تھی - اور جب تک نیّت بخیر ہونیکا حال نہ معلوم ہو - اثباتِ فضیلت کی مصداق سے اونکو کچھ حصہ نہیں ہے - اِسلئے میں نہایت ادب سے عرض کرتا ہوں - کہ اگر خوارج لعنہم اللہ یہی سوال بہ نسبت جناب امیر علیہ السلام کے کریں - تو اے حضراتِ شیعہ تم کیا جواب دوگے؟ اگر قرآن مجید سے اونکا نام نکالدو - اور پھر ہم ابوبکر صدیق رضہ کا نام نہ نکال دیں - تو بیشک تم سچے ہم جھوٹے - جب قرآن مجید میں تو کسی کا نام ہی نہیں ہے - تو جس طرح تم حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی فضیلت سے باوجود ان کے ان فضائل اور درجات کے انکار کرتے ہو - اوسی طرح پر وہ جناب امیر علیہ السلام کے فضائل سے باوجود اون کے عالی مراتب کے انکار کرتے ہیں - آپ ذرا غور کرو - کہ جب تم جناب امیر علیہ السلام کے فضائل کو اون کے اعمال اور حالات سے ثابت کروگے - اور اون کی صدقِ نیّت کو جو کہ امر باطن ہے - اونکے اعمالِ حسنہ ظاہری سے ظاہر کروگے - وُہی ہم حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی نسبت ثابت کرتے ہیں - پس ذرا غور سے دیکھو - کہ جس طرح پر تم آیۃ اِنَّمَا وَلِیُّکُمُ اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوا الَّذِیْنَ یُقِیْمُوْنَ الصَّلٰوۃَ وَیُؤْتُوْنَ الزَّکٰوۃَ وَھُمْ رَاکِعُوْنَ ؀ سے امامت حضرت علی رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی ثابت کرتے ہو - کیا اُس کے برابر بھی ہمارا ثبوت صدقِ نیّت کا ہجرت میں نسبت حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے نہیں ہے آیۃ اِنَّمَا وَلِیُّکُمُ اللّٰہُ میں تو کوئی ایسی تمیز خاص کے باب میں نہیں ہے جیسے کہ آیۃ غار میں ہے - کہ وہاں اِذْ یَقُوْلُ لِصَاحِبِہٖ کا صاف لفظ ہے - جو دلالت کرتا ہے - کہ مراد اس سے وہی یار ہے - جو غار میں تھا - اور غار میں ہونا سوائے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے دوسرے کا کسی کے قول سے بھی ثابت نہیں ہوتا - پس غور کرو - کہ قرآن مجید سے تمہارا دعوےٰ ثابت ہوتا ہے - یا ہمارا - ذرا دونوں کو ملاکر دیکھو - اور انصاف کرو - کہ کون اپنے دعوے میں غالب ہے - اور کون ضعیف - شعر

آشانے سے شانے کو ملا دیکھ — قد میں ہمیں کچھ بلند ہونگے

قرآن مجید کو تو بالائے طاق رکھ دیجئے - اوسکو بیاضِ عثمانی سمجھ کر اوس کی سند نہ لو - تو اپنی اور اپنے بھائیوں خوارج کی کتابوں پر نظر کرو - دیکھیں - تم خوارج مخذلوں کی کتاب سے جناب امیر علیہ السلام کے کسقدر فضائل ثابت کرتے ہو - اور پھر اونکو گن کر علیحدہ کرو - اور پھر جسے شمار کرکے اوس سے تین حصہ زیادہ صحابہ کے فضائل میں اپنی کتابوں کی سند لو - آخر جب ایک فرقہ خوارج کا دشمنِ اہلِ بیت ہوگیا - اُس نے کیا کیا نہیں کیا ہے - جو کہ تم صحابہ رضہ کی نسبت کرتے ہو - وُہ بھی جناب امیر علیہ السلام کو ساری فضیلتوں کی آیتوں سے ویسا ہی خارج سمجھتے ہیں - ونعوذ باللہ من ہفواتہم - جیسا کہ تم خلفائے راشدین کو - وہ بھی ساری مطاعن کی آیتوں کو ذاتِ پاک سید الاولیاء کی نسبت صادق سمجھتے ہیں - جیسا کہ تم صحابہ کبار رضی اللہ تعالےٰ عنہم کی نسبت - وُہ بھی ساری خوبیوں سے جناب امیر علی بن ابی طالب کرم اللہ تعالےٰ وجہہ کی اُسی طرح انکار کرتے ہیں جس طرح کہ

سلہ پارہ ۶ سورہ مائدہ رکوع ۸ ترجمہ تمہارا رفیق یہی اللہ ہے اور اوسکا رسول اور ایمان والے جو قائم ہیں نماز پر اور دیتے ہیں زکوٰۃ اور وہ نرمی کرتے ہیں ۱۲ موضح القرآن

سلہ پارہ ۱۰ سورہ توبہ رکوع ۶ ترجمہ جب کہتا تھا اپنے رفیق کو ۱۲ موضح

تم اصحاب نبوی کی خوبیوں سے - وہ بھی ہزاروں اعتراض اور مطاعن جناب امیر علیہ السلام کی شان میں قائم کرتے ہیں - جیساکہ تم پیغمبر صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے یاروں کی شان میں - وہ بھی اُسی بُرائی سے اُن کے پاک نام کو لیتے ہیں - جیساکہ تم صحابۂ کرام کے ناموں کو - غرضیکہ ایک ترازو میں تم اپنے آپ کو اور خوارج کو تول لو - دونوں کا پلہ برابر ہے - نہ تم کم ہو نہ وہ زیادہ - نہ تم زیادہ ہو - نہ وہ کم ہیں +

پس ذرا انصاف کرو - کہ جب تم نے دشمنی صحابہ رضہ کو اپنے معتقدات اور اصول دین میں قائم کر لیا - تو تم اونکی فضیلت کا کیونکر اقرار کرو گے - لیکن خدا کی شان ہے - کہ اپنے رسول صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے یاروں کی فضیلت ظاہر کرنے کیلئے تمہارے ہی مذہب کے عالموں اور محدثوں کی زبان سے بعض کلمے فضیلت کے ظاہر کر دیئے - اور کیسی کیسی باتیں اونکی قدر و منزلت کی تمہارے مؤرخین کے قلم سے نکال دیں - کہ اگر وہ سب جمع کی جاویں - تو نام بنام خلفائے راشدین کی شان میں ہزار حدیث و اقوال سے متجاوز ہوں گے - اور جس سے اون کے ایمان اور اخلاص اور جہاد اور امامت اور خلافت سب کا ثبوت اچھی طرح پر ہوگا - چنانچہ بطور نمونہ کے میری اس چھوٹی سی کتاب میں سو حدیث و اقوال و اخبار سے زیادہ ہوں گے - اور جس میں باقرار تمہارے محدثین کے ائمہ علیہم السلام کی زبان سے اون کی صدیقیت اور امامت اور فضیلت کا ثبوت ہوتا ہے - پس ان سب کو جب تم سنتے ہو - تو کیا یہ خیال نہیں ہوتا - کہ باوجود اس بُغض و عناد کے جب ہمارے محدثین و علماء کے اقوال سے اون کے فضائل ثابت ہوتے ہیں - تو وہ حقیقت میں کیسے افضل ہوں گے - اگر حقیقت میں تم سوچ کر اور سمجھ کر رہ جاتے ہو - اور بمقتضائے اخترت النار علی العار کے ترک مذہب کو گوارا نہیں کرتے - تو خیر مجبوری ہے - اور اگر نہیں سمجھتے ہو - تو پھر ایسی سمجھ کا کیا علاج - خدا کی کتاب سے سمجھایا - مہاجرین و انصار کی شان میں آیات بینات کو کھول کر دکھایا - احادیث نبوی کو جو تمہاری ہی کتابوں میں ہیں - نقل کر کے اونکی فضیلت کو ثابت کیا - اور اقوال ائمہ کرام سے تمہارے ہی مذہب کے موافق اون کے ایمان اور مراتب کو ظاہر کیا - اور اون کے اعمال حسنہ کو بھی تمہارے ہی مؤرخین و علماء کی شہادت سے ثابت کر دیا - اور پھر جب تم کہو - تو یہی کہو - کہ نیت اصحاب رضی اللہ تعالےٰ عنہم کی بخیر نہ تھی - اور وہ منافق تھے - تو سوائے خدا تعالےٰ کے جسکی شان ہے - کہ يَهْدِي مَنْ يَشَاءُ وَيُضِلُّ مَنْ يَشَاءُ ہم تم کو ہدایت نہیں کر سکتے - اور ہم کسی نسخہ سے تمہاری بیماری کی دوا نہیں دے سکتے - لَنَا أَعْمَالُنَا وَلَكُمْ أَعْمَالُكُمْ شعر

| ہمارا کام کہہ دینا ہے یارو! | اب آگے چاہے تم مانو نہ مانو |
|---|---|

غرضیکہ جو آیۂ لَوْلَا كِتَابٌ مِّنَ اللَّهِ کو مجتہد صاحب نے معارضے میں پیش کیا تھا - اوس نے کس خوبی سے صحابہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے فضائل کو ثابت کیا - خصوصاً حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی شان میں باقرار علمائے

شیعہ پیغمبر خدا صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے کیا کچھ فرمایا۔ سبحان اللہ: صحابۂ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے نقائص اور عیوب ثابت کرنے کیلئے جو سارے قرآن ڈھونڈ کر حضرت نے آیات نکالیں۔ اون سے بھی اون کی فضیلتیں ثابت ہوئیں۔ پس جو آیات خاص اون کی فضیلت میں ہیں۔ اون کا حال اسی پر قیاس کرنا چاہیے۔ کہ اُن سے کیا کچھ فضیلت اُن کی ثابت ہوئی ہوگی۔ جو کہ تین آیتوں سے جنکا ذکر مجتہد صاحب نے کیا تھا۔ بفضلہٖ فراغت ہوگئی۔ اب میں ایک اور چوتھی آیت کو نقل کرتا ہوں۔ جسکو مجتہد صاحب نے اظہار معائب صحابہ رضی اللہ عنہم کے لئے ذوالفقار میں نقل کیا ہے:۔

قولہ تعالیٰ مَا كَانَ لِنَبِيٍّ أَنْ يَكُونَ لَهُ أَسْرَىٰ حَتَّىٰ يُثْخِنَ فِي الْأَرْضِ ۚ تُرِيدُونَ عَرَضَ الدُّنْيَا وَاللَّهُ يُرِيدُ الْآخِرَةَ ۗ وَاللَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ۝ اس آیت کے لکھنے سے غرض حضرت کی یہ ہے۔ کہ بعض لوگ پیغمبر خدا علیہ التحیۃ والثناء کی نسبت کچھ اور خیال کرتے تھے۔ اور حضرت کی تقسیم کو پسند نہ کرتے تھے۔ پس اس سے یہ مطلب حضرت کا ثابت نہیں ہوتا۔ کہ وہ کہنے والے جن کے حق میں یہ سورت نازل ہوئی ہے۔ وہ خلفاءِ راشدین یا اصحابِ کبار تھے۔ بلکہ خود مفسرین شیعہ کے اقرار سے اسی آیت سے اہلِ بدر کی جنکا حال ابھی ہم لکھ رہے ہیں فضیلت ثابت ہوتی ہے۔ چنانچہ کاشانی خلاصۃ المنہج میں اسی آیت کی تفسیر میں لکھتا ہے۔ کہ (اگر نہ حکمے و فرمانے می بود۔ از خدائے تعالےٰ کہ پیشی گرفتہ شدہ اثبات آں در لوح محفوظ کہ بے نہی صریح عقوبت نہ فرماید۔ یا اصحاب بدر را عذاب نکند) پس اس آیت سے بھی صاف فضیلت اہلِ بدر کی ثابت ہوئی۔ کہ خدا تعالےٰ اون کے حق میں وعدہ کرچکا ہے۔ کہ اُن پر عذاب نہ کریگا۔ تو ایسی آیت کو معرضِ مناظرہ میں اس وقت مجتہد صاحب کو پیش کرنا چاہیے تھا جب کہ پہلے اوس کی تفسیر کو ملاحظہ کرلیا ہوتا۔ آخر اس کی تفسیر سے بھی فضیلت اہلِ بدر کی ثابت ہوئی۔ اصحابِ بدر کی فضیلت اور اونکی مغفرت کا وعدہ خدائے پاک کی طرف سے بہ اقرار مفسرین شیعہ کے ایسا ثابت ہے۔ کہ اُن کو اوس سے انکار کرنے کا کوئی موقع نہیں ہے چنانچہ ہم اسکو تفاسیر شیعہ سے بخوبی علاوہ اِس روائیت کے ثابت کرتے ہیں:۔

واضح ہو۔ کہ آیہ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا عَدُوِّي وَعَدُوَّكُمْ أَوْلِيَاءَ کی شانِ نزول میں مفسرین امامیہ کے لکھتے ہیں۔ کہ ایک شخص تھا حاطب بن ابی بلتعہ صحابی۔ اُس نے کفارِ مکہ کو بنظرِ حفاظت اپنے خویش و اقارب کے یہ لکھ بھیجا۔ کہ پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم تمہارے اوپر حملہ کرنیکا قصد رکھتے ہیں۔ سو تم بھی مستعد رہنا چنانچہ پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو وحی سے اسکا حال معلوم ہوا۔ تب پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے پوچھا۔ اُس نے جواب دیا۔ کہ میں نے بوجہ ارتداد کے یہ نہیں کیا۔ بلکہ اپنے اہل و عیال کی اعانت کی نظر سے۔ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اوسکا عذر قبول کیا۔ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے کہا۔ کہ یا رسول اللہ! اجازت ہو۔ تو میں اسکو قتل کروں۔ کہ یہ منافق ہے۔ رسول مقبول

پارہ ۱۰ سورۃ انفال رکوع ۹ ترجمہ کسی نبی کو یہ نہیں چاہیے کہ اس کے ہاں قیدی آویں جب تک وہ خون ریزی نہ کرے ملک میں تم چاہتے ہو اسباب دنیا کا اور اللہ چاہتا ہے آخرت اور اللہ زبردست ہے حکمت والا

پارہ ۲۸ سورۃ ممتحنہ رکوع ۱ ترجمہ اے ایمان والو نہ پکڑو [illegible]

صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ کہ نہیں۔ یہ اہل بدر سے ہے۔ اور خدا تعالےٰ نے اون لوگوں کے لئے جو جنگ بدر میں شریک تھے مغفرت کا وعدہ کیا ہے۔ اور اُن کے حق میں فرمایا ہے کہ (اِعْمَلُوا مَا شِئْتُمْ فَقَدْ غَفَرْتُ لَكُمْ)۔ جو چاہو سو کرو بیشک میں نے تم کو بخشدیا۔ پس امید ہے کہ خدا تعالےٰ اُس کے نامۂ سیاہ کو مغفرت کے پانی سے دھو دے + یہہ خلاصہ ہے اُس تقریر کا جو مفسرین امامیہ نے کی ہے + چنانچہ میں بلفظہٖ خلاصۃ المنہج سے جو کہ معتبر تفاسیر شیعہ سے ہے۔ اوسکو نقل کرتا ہوں۔ تاکہ کسی شیعہ کو یہ کہنے کی جرأت نہ ہووے۔ کہ شاید کچھ تحریف کردی ہوگی۔ وہو ہٰذہ:۔

(حضرت رسالت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم بطریق خفا عزیمت مکہ داشت۔ سارہ کنیز ابی عمرو الخ)

اور مطابق اسی روائیت کے مضمون مغفرت اہل بدر کا ہے۔ تفسیر مجمع البیان میں کہ مفسر موصوف لکھتا ہے۔ کہ (وما یدریك یا عمر لعل اللہ اطلع علیٰ اہل بدر فغفر لهم فقال اعملوا ما شئتم فقد غفرت لكم)

اس روائیت سے جو جواب علماء شیعہ دیتے ہیں۔ اُس کا حال سوال وجواب سے جو باہم منشی سبحان علی خانصاحب اور مولوی نور الدین کے ہوئے ہیں۔ ظاہر ہوتا ہے۔ منشی سبحان علی خاں صاحب سوال کرتے ہیں۔ کہ (در تفسیر مذکور از ابتداء سورہ ممتحنہ در مطاوی بیان حال حاطب بن ابی بلتعہ مسطور ہست کہ جناب رسالت پناہ صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلم بحق او فرمودند کہ او را بحالش بگذارند۔ واز اہل بدر است۔ و بدریان را حق تعالےٰ وعدۂ مغفرت فرمودہ امید ہست کہ نامۂ عصیان او را بآب مغفرت بشوید۔ انتہیٰ۔ خلاصۂ حال عرض من ہست کہ اصحاب ثلثہ ہم از بدریان ہستند۔ مے باید کہ ایشاں را ہم بحال ایشاں گذاشتہ شود۔ و لعن وطعن بحق ایشاں کردہ نشود) اس کی جواب میں مولوی صاحب نہایت درد دینی سے لکھتے ہیں + کہ (قصۂ حاطب برائے خلفاء ثلثہ بر اصول امامیہ قیاس مع الفارق است۔ زیرا کہ روایات جامعین اصول دلالت براں دارد۔ کہ اینہا ہرگز باعتقاد قلب سوئے جناب ختمی مآب مائل نبودند۔ تمامی امور ایشاں از صلاح وتقویٰ ہم در حیات شریف وہم بعد وفات مبنی بر سُمعہ وریا واینہا کلہم معتقد کاہنین ومنجمین بودند۔ بدلالت احادیث بخلاف حاطب کہ مثل اینہا نبود۔ الیٰ قولہ۔ پس عفو از حاطب مستلزم عفو از مشائخ سُنیاں نیست علاوہ گناہ حاطب را ملاحظہ فرمایند۔ کہ فقط افشائے امر سیت بے آنکہ فرمودہ باشد کہ ایں راز را ہرگز فاش نباید کرد۔ وہرگاہ دختران اوّل وثانی بعد منع سر حضرت را فاش کردند۔ و توبہ ایشاں مقبول افتاد چنانچہ از مجمع وغیرہ ظاہر است۔ پس عفو حاطب بطریق اولےٰ وآں ہم برائے آنکہ کفار قریش سر پرستی اہل وعیالش نمایند بخلاف حال کسانیکہ جناب ختمی مآب را بزہر کشتند۔ وچند معصوم را شہید کردند۔ و ہزاراں نسخ قرآن مجید را بآتش نہادند۔ وآنچہ باقی گذاشتند درآں ہم تحریف دادند) خلاصہ اس کا یہ ہے۔ کہ چونکہ خلفاء ثلثہ کا کوئی کام مکر وفریب اور نفاق سے خالی نہ تھا۔ اسلئے بسبب عدم ایمان اونکے وہ اُس فضیلت سے محروم ہیں جو کہ اہل بدر کو ہے۔ اور یہ کہنا حقیقت میں مثل اس کہنے کے ہے کہ حضرات شیخین بدر میں شریک ہی نہ تھے۔ یا بدر کی لڑائی فی نفسہٖ ہوئی نہ تھی۔ یا

شیخین دُنیا میں پیدا ہی نہیں ہوئے۔ یا پیغمبر صلے اللہ علیہ وسلّم نے دعوئے پیغمبری ہی کا نہیں کیا۔ کہ ایسے مُنکرین کا کسی کو پاس
سوائے خدا تعالےٰ کے کچھ جواب نہیں ہے۔ اس عبارت اعملوا ماشئتم فقد غفرت لکم کی نسبت بعض بعض حضرات
شیعہ یہ بھی اعتراض کرتے ہیں کہ یہ امر بعید از قیاس ہے۔ کہ خدا کسی سے وعدہ کرے کہ جو چاہو کرو۔ ہم نے تم کو بخشدیا ہے۔
اور اون کیواسطے محرمات کو حلال کردے۔ اسکا جواب تحقیقی یہ ہے کہ اَللّٰہُ اَعْلَمُ حَیْثُ یَجْعَلُ رِسَالَتَہٗ کہ خدا تعالیٰ
کو خوب خبر ہر شخص کی ہے۔ وہ موافق اپنے علم اور تقدیر کے ہر کام کرتا ہے۔ جب اوسکو اہلِ بدر پر اطمینان تھا تب اوس نے یہ
ارشاد فرمایا۔ اور جواب الزامی یہ ہے۔ کہ ذرا اپنے یہاں کی اون روایتوں کو دیکھیں جو مغفرت میں شیعوں کی ہیں۔ کہ
جن میں صاف لکھا ہے کہ پس دوستی علی کی کافی ہے۔ کسی گناہ کی بمقابلہ اس کے پرسش نہیں ہے۔ کہ اس کو ہم اس کے
مقام پر صدہا اقوال سے ثابت کرینگے۔ پس اسی طرح پر ذرا اصحاب بدر کے حال پر رحم کرو۔ کہ اگر خدا تعالےٰ نے
یہ خیال کہ اونہوں نے اپنے گھروں کو چھوڑا۔ اپنے وطن سے ہجرت کی۔ اپنے عزیز اقرباء سے علاقہ قطع کیا۔ اور اپنے مال
و دولت کو لُٹایا۔ اپنی جان اور مال کو خدا تعالےٰ کی راہ میں نثار کیا۔ اور پھر اپنے بھائی بندوں کے قتل پر مستعد ہوئے
اور اون کے مارنے میں بمقابلۂ محبت خدا کے کچھ بھی خوف نہ کیا۔ اور جن کے مرتبہ بڑھانے کو خدا تعالےٰ نے ملائکہ
کو اون کی مدد کے واسطے بھیجا۔ اور سب سے پہلے لڑائی اسلام کی اُنکے ہاتھوں سے فتح ہوئی۔ اور اوّل معرکے میں
اونکی ثابت قدمی اور جان نثاری خدا تعالےٰ نے سب پر ظاہر فرمادی۔ اور غلبہ اسلام کا اونکے ہاتھوں پر کیا۔ اور آئندہ کو
دروازہ فتوحات اور اجرائے اسلام کا اونکی تلواروں سے کھولدیا۔ اور یہ سب کچھ اون خدا تعالےٰ کے عاشقوں۔
اور رسول علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کے وفادار اور سچے یاروں نے اوس پاک ذات کی حضوری میں کیا جو خدا تعالےٰ کا محبوب تھا
اور جو سارے پیغمبروں کا سردار تھا جس کی شفاعت سے بڑے بڑے کبیرہ گُناہوں کو خدا تعالےٰ بخشدیگا۔ اور جس کی
سفارش سے اون لوگوں کو جنہوں نے سوائے اقرارِ توحید و نبوت کے کوئی بھی نیک کام نہ کیا ہوگا۔ اور جس کی
ساری عمر محرمات کے ارتکاب میں گُذر گئی ہوگی۔ بخشدیگا۔ پس جب ایسے سردار اور دین و دُنیا کے بادشاہ کیساتھ
ہوکر جو سپاہی اوّل لڑائی میں لڑے ہوں۔ اور ایسے خدا تعالےٰ کے محبوب اور ممتاز کے قدموں پر اپنی جانوں کے نثار کرنے
پر سب سے اوّل آمادہ ہوئے ہوں۔ اور نہ صرف منافقانہ مستعدی اور ظاہری آمادگی دکھلائی ہو۔ بلکہ جو کہا ہو۔ وہ ضرور
کر دکھلایا ہو۔ اور جن کے لڑنے پر پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم نہایت عجز و منّت سے خدائے تعالےٰ سے دُعاء
کرتے ہوں۔ کہ ابھی ان بیچارے چند غریبوں محتاجوں نے صرف تیری ہی رضاء حاصل کرنے کے لئے اپنی جانوں کو
قربان کرنے کا ارادہ کیا ہے۔ انکو فتح دیا یہی لوگ تیرا نام بلند کرنے کے ذریعے اور تیرا دین پھیلانے کا وسیلہ ہیں۔ اگر انکو
فتح نہ ہوئی۔ تو پھر قیامت تک تیری عبادت کوئی نہ کریگا۔ اور پھر خدا تعالےٰ نے اُنکے ہاتھ پر فتح بھی دی۔ اور اونہوں نے
باوجود بہت قلیل ہونے کے ایک فوج کی فوج کو کفار کی ہٹا دیا۔ اور بڑے بڑے نامی قریشی کافروں کو مثل ابوجہل وغیرہ

۴۷ پارہ ۸ سورہ انعام رکوع ۱۵ ترجمہ اللہ بہتر جانتا ہے جہاں بھیجے اپنے پیغام

۱۲

کے تہ تیغ کیا۔ اور اون دُشمنوں کو جنھوں نے نہائیت ایذا اور مصیبت سے پیغمبرِ خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ و آلہ وسلم کو مکّے سے
نکالا۔ اور جن مردودوں نے کمال دُکھ اور تکلیف سے خدائیتعالےٰ کے حبیب سے اوسکا گھر چھڑایا۔ اونکو خاکِ مذلّت
پر لٹایا۔ اور اون کے گوشت و پوست کو طعمۂ زاغ و زغن کا کر دیا۔ اور جن کے اِس غلبہ سے کافروں کے دِل دہل گئے اور
کلیجے پھٹ گئے۔ اور کفارِ قریش کے بدن کانپنے لگے۔ اور بڑے بڑے سلاطین میں اون کے ایمان اور شوکت کا
شہرہ ہوگیا۔ تو پھر اگر ایسی محنتوں اور کوششوں اور ایمان اور اخلاص کے صِلہ میں خدائیتعالےٰ نے جو نکتہ نواز ہے اور
جو اپنے رحم و کرم سے ایک عمل کے بدلے میں ستر اور سات سو حصّہ زیادہ ثواب دیتا ہے۔ اور جو صرف اپنے فضل
و کرم سے براہِ بندہ نوازی صرف زبان و دل سے بغیر کسی عمل کرنے کے توبہ قبول کرلیتا ہے۔ اور بموجب آیۂ کریمہ
یُبَدِّلُ اللّٰہُ سَیِّئَاتِهِمْ حَسَنَاتٍ ط کے گناہوں کو نیکیوں سے بدل دیتا ہے۔ اُن پاک لوگوں سے وعدہ مغفرت
کا کرلیا۔ اور اونکی شان میں اِعْمَلُوْا مَا شِئْتُمْ فَقَدْ غَفَرْتُ لَكُمْ فرما دیا۔ تو کیا مقامِ تعجب اور حیرت کا ہے + کیا
اَے حضراتِ امامیہ تم خدائیتعالےٰ کو رحیم نہیں جانتے؟ کیا تم اللہ جل شانہٗ کو نکتہ نواز نہیں سمجھتے؟ کیا وہ اپنے بندوں پر
فضل نہیں کرتا؟ کیا وہ اون کے اعمال سے ہزاروں حصّہ زیادہ ثواب نہیں دیتا؟ تو جب تمام آدمیوں کے ساتھ
بلکہ گنہگاروں کے ساتھ۔ بلکہ کافروں کے ساتھ اوس کے رحم و کرم کا یہ حال ہو۔ کہ اگر گبر صد سالہ اور مشرک ہفتاد سالہ
جس نے اپنی ساری زندگی بُت پرستی اور کُفر میں ضائع کردی ہو۔ ایک دفعہ صدقِ دِل سے کلمۂ شہادت پڑھ لے۔
یعنی توحید و نبوّت کا اقرار کرلے۔ تو خدائیتعالےٰ اوسکے ایک لمحہ کے ایمان پر اوس کے ستّر برس کے کُفر اور شرک
کو بخشدیتا ہے۔ تو پیغمبرِ خدا صلی اللہ تعالےٰ علیہ و آلہ وسلم کے یاروں اور اوسپر جان نثاروں کے حق میں بغیر دیکھے اُن
کے ایمان اور اخلاص اور ہجرت اور جہاد اور نصرت کے وعدۂ مغفرت کا کیا۔ تو تم کیا بعید از قیاس سمجھتے ہو؟
کیا تم نہیں جانتے۔ کہ اکثر اعمال بوجوہِ خاص زیادہ عزت اور عُمدہ صلہ کے مستحق ہو جاتے ہیں۔ مثلاً دُنیا کے
حال پر خیال کرو۔ کہ اگر کوئی سپاہی کسی جمعدار کے ساتھ کسی چھوٹی لڑائی پر جاوے۔ اور فتح کرلے۔ تو اوسکی
کیا عزت ہوگی۔ اور وہی سپاہی خاص بادشاہ کے ساتھ کسی بھاری لڑائی میں جاوے۔ اور فتح ہووے۔ تو پھر
اوسکی کیا عزت ہوگی۔ اور اوسکو جمعدار کے ساتھ لڑنے میں کیا انعام ملیگا۔ اور بادشاہ کے ساتھ ہو کر لڑنے اور فتح ہونے
پر کیا تمغہ ملیگا۔ اگر تم دونوں میں کچھ فرق نہیں کرتے۔ اور دونوں حالتوں کو برابر سمجھتے ہو۔ تو حقیقت میں تم لائقِ خطاب
ہی نہیں ہو۔ اور اگر دونوں کے رُتبوں میں تمیز کرتے ہو۔ تو پھر اس وعدے کو خدائی تمغہ جو صلہ میں ایسی بڑی بھاری
لڑائی کے جو سیّد الانبیاء سند الاصفیاء محبوبِ کبریا شاہِ ہر دو سرا صلے اللہ تعالےٰ علیہ و آلہ وسلم کی معیّت میں ہو۔ کیوں
نہیں سمجھتے۔ دیکھو حدیث شریف میں آیا ہے۔ کہ قیامت کے دن اگر گنہگار ایسے دوزخ میں پڑے رہ جاوینگے جنکے
گناہوں کی کثرت اور شدت سے انبیاء بھی بلکہ سیّد الانبیاء بھی شفاعت نہ کرینگے۔ تو خدائیتعالےٰ اون کے حال پر خود

رحم کریگا - اور اونکو دوزخ سے نکالکر جنت میں بھیجدیگا - اور اونکی نور کی گردنوں میں نُور کی تختی پر نور سے لکھدے گا کہ هٰذا عُتَقَاءُ الرَّحْمٰنِ مِنَ النِّیْرَانِ - کہ یہ آزاد کیئے ہوئے ہیں خدا تعالٰے کے دوزخ سے جنکا نہ کوئی شفیع تھا اور نہ جنکا کوئی سفارشی - پس اگر خدا تعالٰے نے اون لوگوں کو جو کہ خاص اوسکے بندے تھے - اور جنہوں نے اپنے قصور کو ظاہر بھی کر دیا - اور اون کے نیک کاموں کا نتیجہ بھی ظاہر ہوگیا - اپنے فضل سے دُنیا میں نور کا تمغہ کہ اِعْمَلُوْا مَاشِئْتُمْ فَقَدْ غَفَرْتُ لَکُمْ دیدیا - تو سوائے کُفّار اور فاسقین کے کون اسپر تعجب کر سکتا ہے - اور کس کو خدا تعالٰے کی ذات سے اس بخشش پر تعجب ہو سکتا ہے - ذرا اُن روایتوں کو چند صفحات کوٹ کر دیکھو - کہ پیغمبر خدا نے جب جہاد پر آمادگی ظاہر کی - اور مہاجرین و انصار سے پُوچھا - تو اونہوں نے کیا جواب دیا - اور پھر اون میں بھی سب سے اوّل کون بولا - سوائے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالٰے عنہ کے اور کون پہلے اُٹھا - اور کس نے پیغمبر خدا صلے اللہ تعالٰے علیہ وآلہٖ وسلم کے قدم مبارک چوم کر یہ عرض کیا - کہ یا حضرت! ہم تو اوّل ہی جان و مال اپنا آپ پر قُربان کر چکے - اور اپنے گھر بار کو آپ پر لُٹا چکے - بھائی بندوں کو چھوڑا - یار دوستوں کو چھوڑا - اب ایک جان باقی ہے - وہ بھی آپ پر نثار ہے - اور ایک جان کیا ہزاروں جانیں ایسی آپ پر قربان ہیں یا رسول اللہ!

قطعہ

| | |
|---|---|
| ہیچ اہم از خدا بدعا صد ہزار جان | تا صد ہزار بار بمیرم برائے تو |
| من کیستم کہ بہر تو جاں را فدا کنم | اے صد ہزار جانِ مقدس فدائے تو |

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالٰے عنہ کہنے نہ پائے تھے کہ حضرت عُمر اور سعد ابن معاذ رضی اللہ تعالٰی عنہما اُٹھے - اور انہوں نے بھی اپنی جاں نثاری کا شوق ایسا ہی بیان کیا - دیکھو تمہارے ہی مذہب کا مُورخ ان اصحاب کبار کے ولولے اور شوق اور عشق اور آمادگی کو کن لفظوں سے لکھتا ہے - وہ کہتا ہے کہ جب پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے سوال کیا - تب اشعار

| | | |
|---|---|---|
| بپاسخ ابوبکر از جائے خاست | وزاں پس عمر نیز زو کرد راست | بگفتند یا سید المرسلیں |
| قدم پیش بگذار و ما را ببیں | کہ با دشمن دیں جہاد کنیم | چہ ساں در رہت جاں فدائے کنیم |
| بود تا بہ تن جان و در کف تواں | بیاریم شمشیر بر دشمناں | زجا خاست ایں بار سعد معاذ |
| چنیں گفت از روئے صدق و نیاز | کہ با جان و دل با ہمیں عہد دست | بدست تو روزیکہ دادیم ہست |

| | |
|---|---|
| سر و مال و فرزند و خویش و تبار | ہماں روز کردیم بر تو نثار |

پس جب اُن اہلِ بدر کے شوق اور محبت اور ایمان اور اخلاص کا یہ حال ہو - تو تم صرف ایک اِعْمَلُوْا مَاشِئْتُمْ پر تعجب کرتے ہو - اور اون وعدوں کو جو خدا تعالٰے نے اونکے واسطے جا بجا قرآن مجید میں کیئے ہیں کچھ خیال نہیں کرتے - اِس سے تو صرف مغفرت ثابت ہوتی ہے - ذرا قرآن مجید کھول کر دیکھو کہ مہاجرین و انصار کی شان میں خدا

تعالےٰ نے کیا کیا فرمایا ہے - دیکھو - رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَ رَضُوْا عَنْهُ اُن کی شان میں فرمایا ہے - یا نہیں - اَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ اون کے حق میں کہا ہے - یا نہیں - ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ اونکی نسبت قرآن مجید میں آیا ہے - یا نہیں - پس جو جو وعدے خدائیتعالےٰ نے اون سے کئے ہیں اُن سے تو سارا قرآنِ کریم بھرا ہوا ہے تم ایک ہی وعدے پر تعجب کر کے یقین نہیں کرتے - اور اونکی ساری خوبیوں سے چشم پوشی کر کے اون کے معائب تلاش کرتے ہو - اے یارو! ذرا انصاف کرو - اور خدا کے لئے اپنے یہاں کی حدیث اور سیر کی کتابوں کو دیکھو - کہ شیعیانِ کوفی نے حضرت علی رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے ساتھ کیا کیا - اور اون کی کیسی قدر کی - اور کوفہ کے فضائل میں تمہارے یہاں کے محدثین کیا لکھتے ہیں - وہی شیعیانِ کوفی تھے جنہوں نے حضرت علی رضی اللہ تعالےٰ عنہ کا ساتھ چھوڑا - اور جنہوں نے ہمیشہ جناب امیر علیہ السلام کو رنجیدہ رکھا - وہی کوفی تھے جنہوں نے حضرت امام حسن علیہ السلام کا ساتھ نہ دیا - جنہوں نے اون کے قدموں سے مصلےٰ تک نکال لیا - وہی کوفی تھے جنہوں نے اول حضرت مسلم کے ساتھ بیعت کی - اور پھر وقت پر سب کے سب چنپت ہو گئے - اور آخر بیچارے مسلم تنہا مع دو معصوم بچوں کے شہید ہو گئے تو وہی کوفی تھے - جنہوں نے حضرت امام حسین علیہ السلام کو بلایا - اور بڑے ذوق و شوق کے خط لکھے - چنانچہ بارہ ہزار خط شیعوں نے امام علیہ السلام کو بھیجے - اور جن کے سرنامہ پر یہی تھا کہ یہ خط علی اور تمہارے شیعوں کی طرف سے ہے - اور پھر اون خطوں میں کیسا اپنا شوق بیان کیا - کہ کچھ بیان نہیں ہوتا پس جب اس تمنا سے بلاویں - اور نہایت ہی اپنی آرزو ظاہر کریں - کہ یا ابن رسول اللہ! آپ جلد تشریف لائیے - اور اس خطہ کو رونق دیجئے - زمین کوفہ کی ہمہ تن چشم انتظار ہو رہی ہے - در و دیوار سے آواز خیر مقدم کی آ رہی ہے - ہر شخص کی زبان پر لبیک لبیک کی صدا ہے ہر آدمی جمالِ باکمال کے انتظار میں محو ہو رہا ہے - ذرا جلد تشریف لائیے - ہم سب جاں نثاری کو حاضر ہیں پھر دیکھئے ہم کیا کرتے ہیں - اشعار

| | | | |
|---|---|---|---|
| سپاہی چو آشفتہ پیلان مست<br>چو با تیغ آہنگِ خوں آورند | ہمہ نیزہ و گرز و خنجر بدست<br>ز سنگ آب و آتش بروں آورند | ز تو رایتِ فتح افراختن<br>چو تیر از کماں در کمیں آورند | ز ما لشکرِ بیکراں ساختن<br>سر آسماں بر زمیں آورند |

اور جب حضرت امام جاویں تو ایک بھی ساتھ نہ دے - اور غدر و فریب کر کے یکہ و تنہا امام کو شہید کریں - اور تین دن کا بھوکا پیاسا قتل کریں جس کے حال پر آسمان و زمین کو قیامت تک رقت ہے - اور باوجود اس کے کوفہ کی وہ عزت بڑھ کر بیان کی جاوے - کہ مکے و مدینے کو بھی وہ عزت نہیں ہے - چنانچہ ملا باقر مجلسی تحفۃ الزائرین میں لکھتے ہیں - کہ (در حدیث معتبر دیگر از حضرت امام جعفر صادق منقول است کہ حق تعالےٰ عرض کرد ولایت ما را بر اہل ہر شہر پس قبول نہ کردند مگر اہل کوفہ انتہیٰ) کہ امام جعفر صادق فرماتے ہیں - کہ خدا تعالےٰ نے اپنی دوستی کو سارے شہروں پر عرض کیا - مگر کسی شہر کے رہنے والوں نے ہماری محبت کو قبول نہ کیا سوائے کوفہ کے رہنے والوں کے اس سے صاف ثابت ہوا ہے کہ جو

۹۱ پارہ ۱۱ سورہ توبہ سرکوع ۱۳ ترجمہ اللہ راضی ہوا اون سے اور وہ راضی ہوئے اس سے ۱۲

۹۲ پارہ ۱۱ سورہ توبہ رکوع ۱۳ ترجمہ تیار کر رکھے ہیں واسطے اونکے باغ بہتی ہیں نیچے ان کے نہریں

۹۳ پارہ ۱۱ سورہ توبہ رکوع ۱۳ ترجمہ یہی ہے بڑی کامیابی ۱۲ منہ غفرلہ

رُتبہ خدا تعالیٰ نے کوفہ کو دیا ہے اور اُس کے رہنے والوں کو وہ نہ مکہ کو ہے۔ نہ مدینہ کو۔ بلکہ ایک حدیث میں امام زین العابدین کی طرف سے مُلّا باقر مجلسی نے صاف لکھدیا ہے کہ امام زین العابدین فرماتے ہیں۔ کہ (یقدرِ جائے پا در کوفہ نزدِ من بہتر است از خانہ کہ در مدینہ داشتہ باشم) کہ ایک قدم رکھنے کی جگہ کوفہ کی میرے نزدیک اوس گھر سے بہتر ہے جو مدینہ میں ہو اور یہ کوئی شبہ نہ کرے۔ کہ کوفہ کے رہنے والے شیعہ نہ تھے۔ اسلئے کہ بمقتضائے الحدیث بعضہا یفسر بعضا۔ خود مُلّا باقر مجلسی مجالس المؤمنین میں امام جعفر صادق علیہ السلام سے روایت کرتے ہیں۔ ذرا اوسکو سُنیئے۔ عبد اللہ بن ولید سے روایت ہے۔ کہ (گفت در زمان بنی مروان بخدمت امام جعفر صادق علیہ السلام رفتم۔ آنحضرت از من و رفیقان من پُرسیدند کہ شما چہ کسانید۔ گفتم۔ از اہل کوفہ ایم۔ آنحضرت فرمودند۔ در ہیچ یک از بلاد اینقدر دوست نداریم۔ کہ در کوفہ بعد ازاں فرمودند کہ ایتہا العصابۃ ان اللہ ہداکم لامر جہلہ الناس واحببتمونا والبغضنا الناس وبایعتمونا وخالفنا الناس و وافقتمونا وکذبنا الناس وصدقتمونا فاحیاکم اللہ محیانا واماتکم مماتنا) اور اس حدیث کو کہیں کہیں مُلّا باقر مجلسی لکھتے ہیں کہ بالجملہ تشیع اہل کوفہ حاجت بہ اقامت دلیل ندارد۔ اس حدیث کا مطلب یہ ہے۔ کہ عبد اللہ ابن ولید روایت کرتا ہے۔ کہ میں ایک روز مروانیوں کی سلطنت کے زمانہ میں امام جعفر صادق علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوا۔ امام علیہ السلام نے پوچھا۔ کہ تم کہاں رہتے ہو؟ میں نے جواب دیا کہ کوفہ میں۔ حضرت نے فرمایا۔ کہ کسی شہر میں ہمارے اتنے دوست نہیں ہیں۔ جتنے کہ کوفہ میں۔ اور پھر فرمایا۔ کہ خدا تعالیٰ نے تم کوفیوں کو اُس بات کی ہدایت کی جس سے اور سارے لوگ جاہل رہے۔ تم کوفیوں نے ہم سے محبت کی۔ اور سب نے ہمارے ساتھ دشمنی رکھی۔ تم کوفیوں نے ہماری بیعت کی۔ اور سب نے مخالفت۔ تم کوفیوں نے ہمارا ساتھ دیا۔ اور سب نے ہم کو جھٹلایا۔ تم کوفیوں نے ہماری تصدیق کی ہے۔ خدا تم کو ہماری زندگی پر جیتا رکھے۔ اور ہماری ہی موت پر تمہاری بھی موت ہو۔ پس اے مؤمنین! اب دبیر اور انیس کے مرثیئے جلاؤ۔ اور کتاب خوانی موقوف کرو۔ اسلیئے کہ جن کوفیوں کی تم شکایت کرتے ہو۔ اور جنہوں نے امام حسین علیہ السلام کو شہید کیا۔ وہ خاص اس کوفہ کے تھے جہاں کے رہنے والے امام کی جان و جگر تھے۔ اور جس کا رُتبہ کتنے مدینے سے بھی زیادہ امام کے نزدیک تھا۔ اور جس کے رہنے والونکی موت اور زندگی امام کی سی تھی۔ پس وہ کوفہ جس کو ایسی عزت ہو۔ اور وہ کوفی جن کی یہ قدر و منزلت ہو۔ مذمت کے لائق نہیں ہیں۔ اون کی شان میں قصیدے مدح کے کہو۔ اور اون پر رحمت بھیجو۔ اسلیئے کہ کوفہ معیار تشیع ہے۔ کوفی ہونا دلیل شیعہ ہونے کی ہے۔ چنانچہ مُلّا باقر مجلسی تمہاری مجالس المؤمنین میں فرماتے ہیں۔ کہ (کوفی بودن شخصے دلیلِ تشیع است۔ اگرچہ ابو حنیفہ کوفی باشد) پس اے حضراتِ شیعہ جن کوفیوں کے حالات آجکل تمہارے چھوٹے چھوٹے بچے بھی جانتے ہیں۔ اور جاہل لڑکے بھی اون کے حق میں الکوفی لایوفی پڑھتے ہیں۔ اور جن کے حالات مکر و غدر اور بیوفائی کے محرم میں علی رؤس المنابر تمہارے چھوٹے بڑے سب بیان کرتے ہیں۔ اور جنکا امام علیہ السلام کو تشنہ کام

شہید کرنا ہر آدمی پر ظاہر ہے۔ اور مضمون اس شعر کا :۔ **شعر**

از آب ہم مضائقہ کردند کوفیاں     خوش داشتند حرمتِ مہمانِ کربلا

سب پر روشن ہے۔ اونکی شان میں ائمۂ کرام کی ایسی تعریفیں تمہارے محدثین نقل کریں۔ اور اوسکو امام کی طرف نسبت دیں۔ اور امام کی زبان سے اونکے حق میں یہ کلمہ کہ تم کو خدا تعالےٰ ہماری سی زندگی اور ہماری سی موت دے۔ نقل کریں۔ اور کوفہ کی ایک مشتِ خاک کو مدینہ منورہ کی زمین سے بھی زیادہ امام کے نزدیک محبوب ہونا بیان کریں۔ اور کوفیوں کو محبوب اور دوست ائمہ کا کہیں۔ اور بسبب دوستی ائمہ کے اونکو جنتی اور بہشتی جانیں۔ اور پھر لغویات اور ہذیانات کو سنکر تمہارے ایمان کی رگ کو ذرا بھی جنبش نہ ہو۔ اور تمہارے پاک دلوں کو کچھ بھی وسوسہ پیدا نہ ہو۔ بلکہ ان کوفیوں کی حرکتوں کی ہر سال خود نقلیں کرکے مَا هٰذِهِ التَّمَاثِيلُ الَّتِي أَنتُمْ لَهَا عَاكِفُونَ ۔ کا مضمون ادا کرو۔ اور اون قصص و حکایاتِ اباطیل کو بیان کرکے کبھی تشیع سے نفرت نہ کرو۔ اور اپنے مجتہدین اور محدثین کی نسبت ان روایاتِ کاذبہ اور اقوالِ مہملہ کے نقل کرنے پر کچھ غیرتِ ایمانی کا جوش نہ دکھلاؤ۔ بلکہ سب کو غلط ہو۔ یا صحیح۔ جھوٹ ہو یا سچ۔ آمنا و صدقنا کہکر تصدیق کرو۔ اور جب رسول اللہ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے یاروں اور پیغمبر کے حواریوں کا نام آوے۔ اور بدریوں کی نسبت وعدۂ مغفرت کا کسی بیچارے سُنّی کی زبان سے سنو۔ تو بس سُنتے ہی سارے بدن کا خون جوش کرنے لگے۔ اور تمام جسم تعصب کی آگ سے پھکنے لگے۔ تشیع کا وہ جوش ہو۔ کہ رگ رگ مارے غصہ کے پھول جاوے۔ عداوت کا وہ غلیان ہو۔ کہ سودا صفرا سب ایک ہو جاوے۔ اوسوقت سارے شیطانی وسوسے دل میں پیدا ہو جاویں۔ لفظ لفظ پر گرفت بات بات پر شبہہ کرنے لگو۔ سبحان اللہ! اپنے کوفیوں کے برابر بھی بدریوں کا رتبہ نہیں سمجھتے۔ اور اونکے حق میں جن باتوں اور جن قولوں کو صادق سمجھتے تھے۔ اونکو پیغمبر صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے یاروں کے حق میں غیر صادق کہتے ہو۔ یہ کون ایمان ہے۔ کہ نام تو لو رسول کا اور کلمہ پڑھو عبد اللہ بن سبا کا۔ ایمان تو تم کو نصیب ہو بطفیل خلفاء کے جہاد کے۔ اور شکر ادا کرو اوس یہودی ملعون کا۔ اور پھر پاک صاف بنکر سنیوں کے سامنے ہو کر مباحثہ کا قصد کرو۔ اور خدا تعالےٰ کی آیتوں اور رسول اللہ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی حدیثوں اور ائمہ کے قولوں کو چند مفتری مکاروں کے مقابلے میں جھٹلاؤ۔ بھائیو! یہ کیسا دین اور ایمان ہے۔ یا تو مسلمانی کو چھوڑو۔ پاک صاف یہودی بنجاؤ۔ یا اگر مسلمان ہو۔ تو مسلمانوں کے سے عقیدے رکھو۔ اس خرافات و واہیات مذہب پر جس کی بنا سراسر جھوٹ اور فریب پر ہے۔ تبرا بھیجو اوس کے بانیوں پر لعنت کرو۔ ورنہ ایسے وہ لفظ ہیں چھوٹا جھوٹا کاذب چھوٹے چھوٹے منہ سے ایسا بڑا دعوے ایمان کا اچھا معلوم نہیں دیتا۔ مسلمان ہونا۔ اور پھر رسولِ خدا صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے یاروں کو برا سمجھنا عجب ایمان ہے۔ کہ وہ لفظ ہی لفظ ہے جس کے کچھ معنی نہیں۔ اور پوست ہی پوست ہے جس میں کچھ مغز نہیں۔ سچ کہا

ہے جس نے کہا ہے۔ **شعر**

وجد و منع بادہ اے زاہد چہ کافر نعمتے ست ۔۔۔ دشمن مے بودن و ہمرنگِ مستاں زیستن

غرضیکہ جو فضیلت خدائے تعالےٰ نے اہلِ بدر کو دی۔ اور جس کا ثبوت قرآنِ مجید سے ہوتا ہے۔ اور جس کا اقرار مفسرینِ شیعہ بھی کرتے ہیں۔ اور جن کے اعمال بھی اوس پر دلالت کرتے ہیں۔ وہ کسی قدر ہم لکھ چکے۔ اب بمقابل اوس کے ایک قول مجتہد صاحب ثانی کا جو مقالہ تالفین میں اپنی کتاب کے لکھا ہے۔ اور جس کا جواب ازالۃ الغین ہے۔ نقل کرتے ہیں تاکہ معلوم ہو۔ کہ حضراتِ شیعہ کے نزدیک اونکا درجہ کیسا ہے۔ مجتہد صاحب فرماتے ہیں۔ کہ (دعوئے نفاق ایشاں۔ و غدر اہلِ بدر و رضوان علی مدعائے ماست لہم یُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا ۚ وَمَا یَخْدَعُوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ وَمَا یَشْعُرُوْنَ) سبحان اللہ! کیا دین و ایمان ہے۔ کہ کوئی تو اہلِ وفا ہوں۔ اور اصحابِ بدر رضی اللہ تعالےٰ عنہم اہلِ غدر ہوں۔ خدا اس قوم سے سمجھے اور انکے کفریات کا بدلہ دے۔ نعوذ باللہ من ہفواتہم! مجتہد صاحب قبلہ ذوالفقار میں آیاتِ فضیلتِ صحابہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم کے معارضے میں ایک اور آیت لکھتے ہیں یعنی اِذَا رَاَیْتَهُمْ تُعْجِبُكَ اَجْسَامُهُمْ ۚ وَاِنْ یَّقُوْلُوْا تَسْمَعْ لِقَوْلِهِمْ ۚ كَاَنَّهُمْ خُشُبٌ مُّسَنَّدَةٌ ۚ یَحْسَبُوْنَ كُلَّ صَیْحَةٍ عَلَیْهِمْ ۚ هُمُ الْعَدُوُّ فَاحْذَرْهُمْ ۚ قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ ۚ اَنّٰی یُؤْفَكُوْنَ ۔ مگر اس میں بھی مجتہد صاحب نے مغالطہ دیا۔ اور تحریف کو کام فرمایا۔ اور اخیر کی آیتوں کو چھوڑ کر بیچ میں سے ایک دو آیتیں لکھدیں۔ اب میں اونکو لکھکر اوس کی تفسیر بیان کرتا ہوں۔ واضح ہو کہ یہ آیت جو مجتہد صاحب نے معارضہ میں فضیلت کے پیش کی ہے۔ یہ سورۂ منافقون کی شان میں خدا تعالےٰ نے نازل کی ہے۔ اور شروع اوسکا یہ ہے۔ اِذَا جَآءَكَ الْمُنٰفِقُوْنَ قَالُوْا نَشْهَدُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُ اللّٰهِ ۘ وَاللّٰهُ یَعْلَمُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُهٗ ؕ وَاللّٰهُ یَشْهَدُ اِنَّ الْمُنٰفِقِیْنَ لَكٰذِبُوْنَ ۚ اِتَّخَذُوْٓا اَیْمَانَهُمْ جُنَّةً فَصَدُّوْا عَنْ سَبِیْلِ اللّٰهِ ؕ اِنَّهُمْ سَآءَ مَا كَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ۞ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا فَطُبِعَ عَلٰی قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا یَفْقَهُوْنَ ۞ وَاِذَا رَاَیْتَهُمْ تُعْجِبُكَ اَجْسَامُهُمْ ؕ وَاِنْ یَّقُوْلُوْا تَسْمَعْ لِقَوْلِهِمْ ؕ كَاَنَّهُمْ خُشُبٌ مُّسَنَّدَةٌ ؕ یَحْسَبُوْنَ كُلَّ صَیْحَةٍ

بات کہیں سنے تو انکی بات۔ کیسے ہیں جیسے لکڑی لگادی دیوار سے۔ جو کوئی چیخے جانیں ہم ہی پر بلا آئی۔ وہی ہیں دشمن ان سے بچا رہ۔ گردن مارے ان کی اللہ کہاں سے پھرے جاتے ہیں ۱۲ موضح القرآن۔ سلہ پارہ ۲۸۔ سورہ منافقون۔ رکوع اول ترجمہ۔ جب تو آئے تیرے پاس منافق کہیں۔ ہم قائل ہیں۔ تو رسول ہے اللہ کا۔ اور اللہ جانتا ہے کہ تو رسول ہے اس کا۔ اور اللہ گواہی دیتا ہے۔ کہ یہ منافق جھوٹے ہیں۔ رکھی ہیں اپنی قسمیں ڈھال بناکر۔ پھر روکتے ہیں اللہ کی راہ سے۔ یہ لوگ برے کام ہیں جو کر رہے ہیں۔ یہ اسپر کہ وہ ایمان لائے۔ پھر منکر ہو گئے۔ پھر مہر ہو گئی اون کے دلوں پر۔ سو اب وہ نہیں بوجھتے۔ اور جب تو دیکھے اون کو خوش لگے تجھ کو اون کے ڈیل۔ اور اگر بات کہیں۔ سنے تو اونکی بات۔ کیسے ہیں جیسے لکڑی لگادی دیوار سے۔ جو کوئی چیخے جانیں ہم ہی پر بلا آئی۔

سلہ پارہ اول سورہ بقر رکوع ۲ ترجمہ دغابازی کرتے ہیں اللہ سے اور ایمان والوں سے اور دغا نہیں دیتے مگر آپ کو اور نہیں بوجھتے۔ سلہ پارہ ۲۸ سورہ منافقون رکوع اول ترجمہ جب تو دیکھے اون کو خوش لگے تجھ کو اون کے ڈیل اور اگر

عَلَيْهِمْ هُمُ الْعَدُوُّ فَاحْذَرْهُمْ قَاتَلَهُمُ اللّٰهُ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ۝ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ تَعَالَوْا يَسْتَغْفِرْ لَكُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ لَوَّوْا رُءُوْسَهُمْ وَرَاَيْتَهُمْ يَصُدُّوْنَ وَهُمْ مُّسْتَكْبِرُوْنَ ۝ سَوَآءٌ عَلَيْهِمْ اَسْتَغْفَرْتَ لَهُمْ اَمْ لَمْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ لَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ۝ هُمُ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ لَا تُنْفِقُوْا عَلٰى مَنْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ حَتّٰى يَنْفَضُّوْا وَلِلّٰهِ خَزَآئِنُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلٰكِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَا يَفْقَهُوْنَ ۝ يَقُوْلُوْنَ لَئِنْ رَّجَعْنَآ اِلَى الْمَدِيْنَةِ لَيُخْرِجَنَّ الْاَعَزُّ مِنْهَا الْاَذَلَّ وَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَلٰكِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ ۝

ان مذکورہ بالا آیتوں کے نقل ہی کر دینے پر جواب مجتہد صاحب کا ہو گیا۔ اور جو مغالطہ اور دھوکا حضرت نے دیا تھا۔ وہ کھل گیا۔ اور معلوم ہوا۔ کہ یہ آیتیں منافقوں کی نسبت ہیں۔ مگر حضرات شیعہ سے کب امید ہے۔ کہ وہ صرف الفاظ قرآن مجید اور اوس کے معنی پر قناعت کریں۔ ضرور ہے کہ وہ اس پر بھی ساکت نہ ہوں گے۔ اسلیئے ہم اونہی کی تفسیر سے شان نزول اس کے بیان کرتے ہیں:۔

واضح ہو۔ کہ تفسیر علی بن ابراہیم قمی میں جو کہ استاد ابو جعفر کلینی کے تھے۔ سورۂ منافقون کے نزول کا سبب اس طور پر لکھا ہے۔ کہ ۵ھ ہجری میں جبکہ غزوہ بنی مصطلق پر پیغمبر خدا صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم تشریف لیگئے جب وہاں سے لوٹے۔ تو راہ میں ایک کنوئیں پر حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالے عنہ کے اجیرہ دار نے جس کا نام جہجاہ تھا۔ انس بن سیار کو جو کہ انصار کا منہ بولا بھائی تھا۔ مارا۔ عبد اللہ بن ابی کو جو کہ مدینہ کا رہنے والا تھا۔ یہ خبر ہوئی۔ اوسکو ناگوار ہوا۔ اور اپنے لوگوں یعنی مدینہ والوں سے کہا۔ کہ اسی لئے میں قریشیوں کا آنا نہیں چاہتا تھا۔ یہ سب تمہارے کام ہیں۔ کہ تم نے ان کے رہنے کو اپنے گھروں میں اُتارا۔ اور اپنے مالوں کو اونپر خرچ کیا۔ اور جانوں کو اون کے پیچھے تلف کیا۔ اور اپنی جورؤوں کو بیوہ اور اپنے بچوں کو یتیم اونکی خاطر سے کیا۔ تب یہ ذلت ہوئی اگر تم اون کو نکال دیتے۔ تو وہ دوسروں کے اوپر جا پڑتے۔ اور یہ کہکر یہ کہا کہ لَئِنْ رَّجَعْنَآ اِلَى الْمَدِيْنَةِ لَيُخْرِجَنَّ

---

ف۱ وُہی ہیں دُشمن اون سے بچتے رہو۔ گردن مارے اون کی اللہ۔ کہاں سے پھرے جاتے ہیں۔ اور جب کہیئے اونکو آؤ معاف کروادے تم کو رسول اللہ کا۔ تو مٹکاتے ہیں اپنے سروں کو۔ اور تو اُن کو دیکھے کہ رُکتے ہیں اور غرور کرتے ہیں۔ اور برابر ہے اونپر تو معافی چاہے اونکی۔ یا نہ چاہے۔ ہرگز نہ معاف کریگا اونکو اللہ۔ بیشک اللہ راہ نہیں دیتا بے حکم لوگوں کو وہی ہیں جو کہتے ہیں مت خرچ کرو اونپر جو پاس رہتے ہیں رسول اللہ کے۔ جب تک کہ کھنڈ جاویں۔ اور اللہ کے ہیں خزانے آسمانوں کے اور زمین کے۔ لیکن منافق نہیں بوجھتے۔ کہتے ہیں البتہ اگر پھر گئے ہم مدینہ کو۔ تو نکال دیگا جس کا زور ہے بیقدر لوگوں کو۔ اور سارا زور اللہ کا ہے۔ اور اوس کے رسول کا۔ اور ایمان والوں کا لیکن منافق نہیں سمجھتے ۱۲ منہ

الْاَعَزُّ مِنْهَا الْاَذَلَّ - اوس قوم میں ایک لڑکا موجود تھا جس کا نام تھا زید بن ارقم - اوس نے پیغمبر خدا صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے یہ خبر کہدی - حضرت علیہ التحیۃ والثناء کو اس بات کے سُننے سے بڑا رنج ہوا - اور انہوں نے کوچ کی تیاری کی - کہ سعد بن عبادہ دوڑے آئے - اور کہا - کہ یا رسولَ اللہ! یہ وقت تو آپ کے کوچ کرنے کا نہیں ہے - آنحضرت صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا - کہ تم نے اپنے صاحب کی باتیں سُنیں - اونہوں نے جواب دیا - کہ یا رسولَ اللہ! ہمارا صاحب تو سوائے آپ کے دوسرا کوئی نہیں ہے - تب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا - کہ عبداللہ بن اُبی گمان کرتا ہے - کہ اگر مدینہ کو لوٹے - تو عزت والے ذلیلوں کو نکال دینگے - تب سعد بن عبادہ نے جواب دیا - کہ یا حضرت! آپ اور آپ کے اصحاب عزت والے ہیں - اور عبداللہ بن اُبی اور اوس کے اصحاب سب اہلِ ذلت ہیں - غرضیکہ یہ سُنکر خزرج جو ایک قبیلہ مدینہ والوں کا ہے - عبداللہ بن اُبی پر لعنت ملامت کرنے لگے - اوس نے حلف کیا - کہ مَیں نے تو کچھ نہیں کہا - تو لوگوں نے کہا - کہ اچھا چل کر پیغمبر صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے سامنے عذر کر - اوس نے اپنی گردن جھکائی - تب دوسرے دن صبح کو وہ پیغمبر صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے سامنے آیا - اور حلف کیا - کہ مَیں نے کچھ نہیں کہا - اور کہا کہ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَنَّكَ رَسُوْلُ اللّٰهِ - اور عذر کیا کہ زید نے میرے اوپر جھوٹی تہمت کی تھی - پھر لوگ زید پر ملامت کرنے لگے - آخر خدا تعالےٰ نے یہ سورۃ منافقون نازل کی - اور پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے وہ سورت اصحاب رضی اللہ تعالےٰ عنہم کو جمع کر کے سنائی +

غرضیکہ یہ قول ایک بڑے مفسّر سے ثابت ہوا - کہ یہ سورت عبداللہ بن اُبی بن سلول منافق کے شان میں نازل ہوئی - اور جناب قبلہ وکعبہ نے نہ معنی سمجھے - نہ شانِ نزول پر خیال فرمایا - نہ اپنی تفسیروں کو دیکھا - نادیدہ و دانستہ کچھ آیتیں اوپر کی اڑا دیں - اور کچھ نیچے کی بیچ کی دو آیات لکھکر اصحاب رضی اللہ تعالےٰ عنہم کی فضیلت کے معارضے میں پیش کیں - اگر ایسا ہی معارضہ کرنا تھا - تو جو آیات قرآن مجید میں بنی اسرائیل اور فرعون اور نمرود وشداد کی شان میں ہیں - اون سب کو آیات فضیلت صحابہ رضوان علیہم اجمعین کے معارضہ میں لکھدیتے - تاکہ کتاب کا حجم بھی بڑھ جاتا - اور حضرت کی قرآن دانی کا بھی لوگ اِقرار کرنے لگتے - غرضیکہ جناب قبلہ وکعبہ ان آیات کو لکھ کر فرماتے ہیں - کہ (و امثالِ ایں دیگر آیات است - پس لابد است کہ در جمع بین الآیات گفتہ شود - کہ مورد آیات مناقب غیر مورد آیات قوم است - پس بعضے صحابۂ آنحضرت عمومًا ممدوح باشند - و بعضے مذموم - و ایں عین مطلوب شیعیان است) پس یہ وہم قبلہ وکعبہ کو قرآن مجید کی آیات کے معنی نہ سمجھنے سے پیدا ہوا ہے اس وہم کا علاج تفسیر اور شانِ نزول کا مطالعہ تھا - اگر حضرت شانِ نزول کو دیکھتے - اور اپنی ہی تفسیروں کو ملاحظہ فرماتے - اور اگلی پچھلی آیتوں کو ملاکر غور کرتے - تو حضرت یہ ضابطہ اور کلیہ جمع بین الآیات کا ارشاد نہ فرماتے - اسلئے کہ جو آیات کافروں اور منافقوں کی شان میں ہیں - اون سے مہاجرین والانصار واصحاب نبوی رضی اللہ تعالےٰ عنہم کو کچھ

٥ عبارت (تہ بیلۃ قلار مطبوعہ مطبع مجمع البحرین لدھیانہ سنہ ۱۲۸۹ صفحہ ۳۴ سطر ۲۱)

تعلق ہی نہیں ہے - اور یہ آئتیں جس میں کُفر و نفاق اور دین میں سُستی وغیرہ کا ذکر ہے - وہ منافقوں کی شان میں ہیں جو اصحاب نبوی رضی اللہ تعالےٰ عنہم میں داخل نہیں ہیں - اصحاب نبوی اور منافقوں میں نسبت تناقض کی ہے نہ توافق کی - اِسلئے اون آیتوں کا جو کہ اصحاب کی فضیلت میں ہیں - اون آئتوں سے ملانا جو کہ منافقین کی مذمت میں ہیں - درحقیقت جمع بین الآیات نہیں ہے - بلکہ حضور! جمع بین النقیضین ہے - جو کہ ہمارے نزدیک ممتنع - اور آپ کے نزدیک ممکن ہے - پس اپنے لئے آپ گھر بیٹھے ایسی آیات کو جمع کیا کیجیے - اور اپنے دِل میں قاعدے بنایا کیجیے - اور . اونہی موضوع اور غلط اصول پر کسی کو خارج اور کسی کو داخل کیجیے - یہاں تو خدا کی ہدائیت و ضلالت نے ہم کو اس جمع سے فارغ کردیا جنکو چاہا مہاجرین والنصار میں داخل کیا - جنکو چاہا منافقین میں شامل کیا ؛

## پانچویں دلیل صحابہ کے نہ منافق ہونیکی

جو شخص قرآن مجید پر ایمان رکھتا ہوگا - وہ مہاجرین والنصار کی نسبت منافق کے لفظ کو ہرگز اطلاق نہ کرے گا اسلیئے کہ قرآن مجید میں بہت سی آیات ہیں جن میں صاف یہ حکم ہے - کہ منافقوں سے نہ ملو - اون سے راضی نہ رہو اور اونکو اپنے ساتھ جہاد میں نہ رکھو - اونکا کچھ عذر نہ سنو - پس اگر مہاجرین والنصار خصوصًا خلفائے ثلثہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم منافق ہوتے - تو پیغمبر صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم اُنکو ذلیل کیوں نہ کرتے - اور اونکو اپنی صُحبت میں کیوں رکھتے - اور اون سے صلاح و مشورہ کیوں لیتے - اور اون کو اپنے ساتھ جہاد میں کیوں رکھتے - چنانچہ جو دعوے میں نے کیا ہے اوسکے ثبوت میں دو تین آیتوں کو لکھتا ہوں : -

**پہلی آئیت** - اللہ جل شانہ فرماتا ہے : - یَعْتَذِرُوْنَ اِلَیْکُمْ اِذَا رَجَعْتُمْ اِلَیْھِمْ ؕ قُلْ لَّا تَعْتَذِرُوْا لَنْ نُّؤْمِنَ لَکُمْ قَدْ نَبَّاَنَا اللّٰهُ مِنْ اَخْبَارِکُمْ ؕ وَ سَیَرَی اللّٰهُ عَمَلَکُمْ وَ رَسُوْلُهٗ ثُمَّ تُرَدُّوْنَ اِلٰی عٰلِمِ الْغَیْبِ وَ الشَّهَادَةِ فَیُنَبِّئُکُمْ بِمَا کُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝ سَیَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ لَکُمْ اِذَا انْقَلَبْتُمْ اِلَیْهِمْ لِتُعْرِضُوْا عَنْهُمْ ؕ فَاَعْرِضُوْا عَنْهُمْ ؕ اِنَّهُمْ رِجْسٌ ؗ وَّ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۚ جَزَآءًۢ بِمَا کَانُوْا یَکْسِبُوْنَ ۝ یَحْلِفُوْنَ لَکُمْ لِتَرْضَوْا عَنْهُمْ ۚ فَاِنْ تَرْضَوْا عَنْهُمْ فَاِنَّ اللّٰهَ لَا یَرْضٰی عَنِ الْقَوْمِ الْفٰسِقِیْنَ

اِن آیتوں سے چند باتیں ثابت ہوئیں - اوّل عُذر کرنا منافقوں کا - اور اوس پر یقین نہ کرنا پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کا

---

۵ؔ پارہ ۱۱ - سورہ توبہ - رکوع ۱۳ ترجمہ بہانے لاوینگے تمہارے پاس جب پھر کر جاؤ گے اُن کی طرف - تو کہدے بہانے مت بناؤ - ہم نہ مانیں گے تمہاری بات - ہمکو بتا چکا ہے اللہ تمہارے احوال - اور ابھی دیکھیگا اللہ تمہارے کام اور اوسکا رسول پھر جاؤ گے طرف اُس جاننے والے چھپے اور کھلے کی - سو وہ بتاویگا تم کو جو کر رہے تھے - اب قسمیں کھاوینگے اللہ کی تمہارے پاس جب پھر کر جاؤ گے اُنکی طرف - تا اون سے

دوسری[2]۔ آگاہ ہونا پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کا اون کے حال سے۔ تیسری[3] جلد سزا پانا اُن کا اپنے اعمال کے بدلے میں۔ چوتھی[4] پیغمبر صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کو اون سے رُوگردانی کا حکم ہونا۔ اور اون سے ملنے کی ممانعت۔ پانچویں[5] کتنا ہی وہ حلف دیں۔ کہ راضی ہو دو اون سے۔ اون سے راضی ہونے کی امتناع۔ چھٹی[6]۔ اون کا ذلت چاہنا مسلمانوں کی۔ اور ہمیشہ اسی فکر میں رہنا۔ اور پھر خود ہی اُن کا ذلیل ہونا۔ اب ان باتوں سے صرف ایک ہی بات کو مہاجرین و انصار خصوصًا خلفائے ثلٰثہ سے مطابق کر دیجئے۔ یا پیغمبر صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کو باوجود ایسے احکام الٰہی کے اور نفاق خلفاءِ ثلٰثہ کے اُن سے رُوگردانی نہ کرنے پر پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کی شان میں جو چاہیے سو کہیئے ہماری زبان سے تو کچھ بے ادبی کا کلمہ نہیں نکلتا۔ اور عدول حکمی یا تقیہ کا ایسے پاک وصاف کی نسبت اطلاق نہیں ہو سکتا ؛

دوسری آیت۔ یَآاَیُّھَا النَّبِیُّ جَاھِدِ الْکُفَّارَ وَالْمُنٰفِقِیْنَ[1] ہ کہ اے پیغمبر! جہاد کر کافروں اور منافقوں پر۔ تو اگر مہاجرین و انصار منافق تھے۔ تو اتنا ارشاد کر دیجئے۔ کہ کب اور کس کے ساتھ پیغمبر خدا صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم نے جہاد کیا۔ یا باوجود منافق ہونے اونکے پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام نے خدا تعالےٰ کے حکم کی تعمیل نہ کی ؛

تیسری آیت۔ فَاِنْ رَّجَعَکَ اللّٰہُ اِلٰی طَآئِفَۃٍ مِّنْھُمْ فَاسْتَاْذَنُوْکَ لِلْخُرُوْجِ فَقُلْ لَّنْ تَخْرُجُوْا مَعِیَ اَبَدًا وَّلَنْ تُقَاتِلُوْا مَعِیَ عَدُوًّا[2] ط اس آیت کے مطالعہ کے بعد یہ فرما دیجئے۔ کہ پیغمبر صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم اپنے ساتھ جہاد پر اون لوگوں کو جنہیں تم لوگ منافق کہتے ہو۔ لے گئے۔ یا نہیں؟ اگر تمہیں معلوم نہ ہو۔ تو چند ورق اُلٹ کر حملۂ حیدری کے اشعار جنگِ بدر کے دیکھ لو ؛

چوتھی آیت۔ یَحْذَرُ الْمُنٰفِقُوْنَ اَنْ تُنَزَّلَ عَلَیْھِمْ سُوْرَۃٌ تُنَبِّئُھُمْ بِمَا فِیْ قُلُوْبِھِمْ قُلِ اسْتَھْزِءُوْا اِنَّ اللّٰہَ مُخْرِجٌ مَّا تَحْذَرُوْنَ[3] ہ اس آیت کو پڑھکر ذرا فرما دیجئے۔ کہ پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم نے ان لوگوں کے نفاق کو جنہیں تم لوگ منافق کہتے ہو۔ کبھی ظاہر کیا۔ اور لوگوں پر اونکا نفاق کھولدیا۔ یا نہیں۔ اور سوائے حذیفہ کے جس سے دروازہ بند کر کے نہایت آہستہ زبان دبا کر نفاق ظاہر کرنے کا حال آپ لوگ بیان کرتے ہیں۔ کسی مجمع میں کبھی اونکے نفاق کا حال حضرت نے ظاہر کیا ؛

غرضیکہ مثل ان آیاتِ مذکورہ کے اور بہت سی آیتیں ہیں منافقوں کے حال میں جن کا لکھنا ضروری نہیں ہے پس مسلمان کو اتنا سوچ لینا چاہیئے۔ کہ اگر مہاجرین و انصار منافق ہوتے۔ تو پیغمبر صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم اُنکے

---

[1] پارہ ۱۰۔ سورۃ توبہ رکوع ۱۰۔ ترجمہ اے نبی! لڑائی کر کافروں سے اور منافقوں سے۔ ۱۲ موضح القرآن [2] پارہ ۱۰ سورۃ توبہ رکوع ۱۱۔ ترجمہ سو اگر پھیر لیجاوے تجھ کو اللہ کسی فرقہ کی طرف اُن میں سے پھر یہ رخصت چاہیں تجھ سے نکلنے کی۔ تو تو کہہ ہرگز نہ نکلو گے میرے ساتھ

نفاق کو کیوں ظاہر نہ کرتے - اور کیوں وہ ذلیل نہ ہوتے - اور اون کے مارے جانے - اور قتل ہونے اور ذلیل و رسوا ہونے کا جو وعدہ خدا تعالےٰ نے کیا تھا - وہ کیوں پورا نہ ہوتا - بلکہ بر خلاف اس کے اور عزت ان کو ہوتی اور روم و شام اور ایران و مصر پر اونکو غلبہ ہوتا - استغفر اللہ - عجب عقیدہ ہے شیعوں کا - کہ نہ آیت سے مطابق نہ حدیث سے - اب باقی رہے چند اعتراض جو خلفائے ثلثہ اور مہاجرین اور انصار کی نسبت حضرات شیعہ کرتے ہیں - اور اون سے اون کے نفاق پر دلیل لاتے ہیں - وہ اعتراضات یہ ہیں - مثلاً معاملہ اُحد اور حنین کی لڑائی کا - پوچھنا حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کا اپنے نفاق کا حال حذیفہ سے - شک کرنا حضرت عمر کا صلح حدیبیہ میں - ارادہ کرنا قتل پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کا لیلۃ العقبہ کو - غصب کرنا فدک کا - نہ دینا قرطاس کا پیغمبر صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو - غصب کرنا خلافت کا علی مرتضے سے - عداوت رکھنا آل رسول سے - اور مثل انکے اور اعتراضات جن کے نام ہر ورق اور ہر صفحہ میں مجتہد صاحب کے قلم سے ذو الفقار وغیرہ میں نکلے ہیں - اور جن کا جواب شافی دینا ہم کو منظور ہے - نہ مثل مجتہد صاحب کے غلط بحث کرنا - اور گول گول بات کہہ کر آگے بڑھ جانا اسلئے انشاء اللہ تعالےٰ بحث مطاعن صحابہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم اور خلافت میں اس تفصیل کے ساتھ یہ سب بیان کئے جاوینگے - کہ جن کو دیکھ کر حضرات شیعہ بے اختیار کہنے لگیں :- وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا ط

غرضیکہ اس مقام پر میں نے آیات فضیلت صحابہ کو بیان کر کے عام سب شیعوں کی طرف سے یہ بیان کیا تھا - کہ وہ کہتے ہیں - کہ جو آئتیں فضیلت میں مہاجرین و انصار کے ہیں - یہ اون لوگوں سے متعلق ہیں - جو کہ ایماندار تھے - اور اکثر اصحاب خصوصاً خلفائے ثلثہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم ایمان نہ رکھتے تھے - چنانچہ اوس سے میں نے یہ بحث کی - کہ ایمان نہ رکھنے کے دو معنی ہیں - ایک یہ کہ منکر خدا و رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام کے تھے - کہ ایسے شخص کو منافق کہتے ہیں - چنانچہ جو آئتیں اوس کے معارضہ میں مجتہد صاحب نے لکھی ہیں - اون کا جواب ہو گیا - اور بخوبی ثابت ہو گیا - کہ وہ منافق نہ تھے - دوسرے یہ کہ وہ اصول موضوعہ شیعہ میں سے ایک اصول امامت کے منکر تھے - کہ اس وجہ سے وہ کافر تھے - اس کا بھی جواب اجمالی دے چکا - کہ جب آئتیں نازل ہوئیں - اور جس وقت خدائے جل شانہ نے اون کی تعریف کی - اوس وقت امامت اصول دین سے نہ تھی - اگر اُس وقت امامت کا اصول دین سے ہونا ثابت کر سکو - تو کرو - فعلیکم البیان و علینا وفقہ بالبرھان - پس باقی رہ گئیں دو باتیں - اول یہ کہ بعد وفات پیغمبر خدا صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے وہ منکر امامت ہو گئے - اور حق علی مرتضیٰ کا چھین لیا - دوسرے اہل بیت سے عداوت رکھی اور اون کے حقوق غصب کئے - کہ یہ امور بھی کفر ہیں - چنانچہ اس کا میں بحث امامت اور مطاعن میں جواب دونگا

اور ہر بات کو اس تفصیل سے لکھوں گا۔ کہ نہ کسی شیعہ کی کوئی دلیل رہ جاوے۔ اور نہ کسی سُنی عالم کا جواب باقی رہے یعنی سوال وجواب جن کے سُننے کے بغیر حالت منتظرہ باقی رہے۔ نہ یہ کہ جتنے دُنیا میں شیعہ سنی ہوئے ہیں۔ اون سب کی باتیں کہ یہ محال اور فضول ہیں۔ مگر انشاء اللہ تعالے اس صراحت سے لکھوں گا۔ کہ صِرف دیکھنے والے کو انصاف اور فیصلہ کرنا رہ جاوے۔ اور اکثر روایات کے دیکھنے کی ضرورت نہ رہے۔ لیکن اِس مقام پر وہ جوابات جو عام آیاتِ فضیلتِ صحابہ سے شیعہ دیتے ہیں اور جس میں سے کچھ اوپر مذکور ہوئے۔ اور کچھ رہ گئے ہیں۔ اون باقی ماندہ جوابوں کو بیان کر کے قرآن و حدیث ہی سے اُس کا جواب دینا شروع کرتا ہوں۔ فَاسْتَمِعُوا لَهُ وَأَنْصِتُوا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ ٥

## جواب دُوسرا شیعوں کا آیاتِ فضیلتِ صحابہ سے۔

جو کچھ اوپر ہم نے بیان کیا۔ اوس میں صِرف یہی جواب شیعوں کا ہم نے لکھا ہے۔ کہ مہاجرین میں سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی ہجرت بخیر نہ تھی۔ اب سُنیئے کہ علاوہ اُس کے اور کیا جواب دیتے ہیں شاہ صاحب قدس سرہ تحفہ میں مُلا عبد اللہ کی تقریر کو نقل کرتے ہیں۔ کہ مُلا عبد اللہ نے یہ جواب دیا ہے کہ اللہ جل شانہٗ نے جو رضامندی اپنی آیہ وَالسَّابِقُونَ الْأَوَّلُونَ مِنَ الْمُهَاجِرِينَ وَالْأَنْصَارِ میں مہاجرین و انصار کی نسبت بیان کی ہے۔ یہ صِرف سبقت ہجرت و نصرت کی نسبت ہے۔ اور خاص اس فعل سے وہ راضی ہوا۔ مگر اس سے جنتی ہونا اُن کا لازم نہیں ہوتا۔ اِسلئے کہ اوس کے واسطے اُس رضا کا آخر تک باقی رہنا ضرور ہے۔ اور آخر تک رضا باقی رہنے کا حال خاتمے پر ہے۔ اور اِس تقریر کو لکھ کر شاہ صاحب فرماتے ہیں۔ کہ یہ تقریر قواعدِ اصول کی رُو سے درست نہیں ہے۔ اِسلئے خدائے جل شانہٗ نے مہاجرین و انصار کی ذات کی تعریف کی ہے اور چونکہ وصف عنوانی میں سبقت ہجرت و نصرت کا ذکر کیا۔ اسلیئے یہ صفت علّہ تعلق رضا کی ہوگی نہ کہ یہی وصف تعلق رضا کے۔ اُس کے جواب میں جناب مجتہد صاحب ذوالفقار میں فرماتے ہیں کہ (ہنوز باثبات نرسیدہ۔ کہ مراد از سبقت درانیجا سبقت فی الہجرۃ است پس غائیت ما فی الباب علت رضا سبقت الی الاسلام یا سبقت الی الموت یا سبقت الی الہجرۃ لاعلی الیقین خواہد بود۔ واین علت مبہمہ برائے ترجیح وجہ مفید نمے تواند شد)۔ یعنی یہ سب تقریریں تو اُس وقت کی جاویں جب یہ بات ثابت ہو جاوے کہ مراد وَالسَّابِقُونَ الْأَوَّلُونَ مِنَ الْمُهَاجِرِينَ وَالْأَنْصَارِ ہجرت میں سابق ہونا ہے۔ حالانکہ یہی بات ہمارے نزدیک ابھی صاف نہیں ہے۔ کہ سابقین سے کیا مراد ہے۔ آیا ہجرت کی سبقت یا اسلام کی سبقت۔ یا موت کی سبقت۔ پس جبکہ علت مبہم ہے۔ تو وہ کچھ مفید مطلب نہیں ہو غرضیکہ حضرت نے

---

لہ پارہ ۹ سورہ اعراف رکوع ۲۴ ترجمہ تو اسطرف کان رکھو اور چپ رہو۔ شاید تم پر رحم ہو ۱۲ موضح القرآن

سارا قصہ ہی طے کر دیا۔ کوئی جھگڑے کی بات ہی نہ رکھی۔ یہ سب فضیلتیں تو جب ثابت ہوں کہ والسابقون کے معنی کیا ہیں؟ آیا ہجرت میں سبقت کرنیوالے مراد ہیں۔ یا کہ اسلام میں سبقت کرنیوالے مقصود ہیں یا کہ موت پر سبقت کرنیوالے یعنی مُردے مراد ہیں۔ پس جب اسی میں شبہ ہے۔ تو پھر ایسی مبہم بات کی سند کچھ مفید نہیں۔ غرضیکہ بسبب مبہم ہونے علت رضا کے اِس آیت سے کچھ کسی کی فضیلت ہی ثابت نہیں ہوتی۔ اور یہ معنی حضرت نے جو فرمائے ہیں یہ بڑے غور و تامل کے بعد فرمائے ہیں۔ چنانچہ خود اس سے پیشتر فرما چکے ہیں۔ کہ (ایضاً ص۵ آنچہ بعد تامل و نظر دقیق ظاہر میگردد۔ و صفحہ ۵۷ ذوالفقار تا قولہ اذا جاء الاحتمال بطل الاستدلال)

اب قبلہ وکعبہ اس تقریر کو اپنی مدلل کرتے ہیں۔ اور منطقی دلائل سے اس امر کو ثابت فرماتے ہیں۔ کہ مراد والسابقون سے موت کی طرف سبقت کرنیوالے ہیں۔ یعنی مردے جو مر چکے مراد ہیں۔ کما یقول (وثانیاً اینکہ علت رضائے مہاجرین و انصار از حق تعالے مجرد ہجرت و نصرت نمے تواند شد۔ بلکہ نظر دقیق حکم مے کند کہ رضائے آنہا از حق تعالے و تسلیم اوامر و نواہی او علت ہجرت و نصرت شدہ۔ و ایں قرینہ دیگر است۔ براینکہ مراد از سابقین سابقین الی الموت اند۔) یعنی خدا تعالے کی رضامندی کا مہاجرین و انصار سے سبب یہ تو ہو ہی نہیں سکتا۔ کہ فقط ہجرت کرنے سے ساتھ پیغمبر خدا صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم کے یا مدد دینے سے رسول مقبول کو وہ راضی ہو جاوے۔ بلکہ نظر دقیق حکم کرتی ہے کہ اون کا خدا تعالے سے راضی ہونا اور اوسکے احکام و نواہی کا بجالانا اونکی ہجرت و نصرت کی علت ہے۔ پس یہ دوسرا قرینہ ہے۔ کہ مراد والسابقون سے سابقین الی الموت ہیں۔ یعنی جو کہ مرنے میں سبقت اور پیش قدمی کر گئے۔ اور پہلے سب سے مر گئے۔ فقط۔ سبحان اللہ! کیا نظر دقیق ہے جناب قبلہ وکعبہ کی۔ کہ کیا خوب معنی نکالے ہیں۔ حقیقت میں بیچارے شاہ صاحب ایسی دقیق نظر کہاں سے لاتے۔ جو ان باریک نکتوں کو سمجھتے۔ کہ مراد والسابقون سے مُردے ہیں۔ خیر ہم نہایت شکر ادا کرتے ہیں مجتہد صاحب کا کہ مردے مہاجرین و انصار تو اس میں داخل رکھے۔ اگر وہ والسابقون کے معنے یہی کہتے۔ کہ حضرت آدم مراد ہیں۔ کہ اونہوں نے سب سے پہلے جنت سے ہجرت کی تھی۔ یا حضرت موسےٰ مراد ہیں۔ جنہوں نے مدین کو ہجرت کی تھی۔ تو ہم کیا کرتے۔ یا فرما دیتے کہ مراد والسابقون سے جبرائیل و میکائیل ہیں۔ جو سب سے پہلے پیدا ہوئے ہیں۔ تو ہمارا کیا بس چلتا۔ بہر حال جب معنی ہی بنانا پڑے۔ اور نظم قرآنی کا کچھ لحاظ نہ رہا تو پھر بے سروپا بات کہدینے والے سے کیا اڑ در چل سکتا۔ جو کچھ وہ رعایت کرے۔ وہی احسان ہے ٭

کوئی یہ خیال نہ کرے کہ قبلہ وکعبہ نے بے دلیل یہ دعوے کیا ہے۔ اسلئے کہ بے دلیل بات کہنا جاہلوں کا کام ہے اور یہ حصہ شاہ صاحب کا ہے۔ حضرت کوئی بات بے دلیل و برہان کے زبان پر نہیں لاتے۔ چنانچہ اس دعوے کی دلیل میں فرماتے ہیں (و ایں قرینہ دیگر است۔ براینکہ مراد از سابقین سابقین الی الموت اند۔ چہ موت

اہل جنت و مشاہدہ درجات را مدخلیہ تمام در رضائے آنہا از حق تعالےٰ ہست) کہ وَالسَّابِقُون کے لفظ سے وہ لوگ جو موت کی طرف سبقت کرگئے مراد لینے کا یہ دوسرا قرینہ ہے۔ اسلیئے کہ جنت میں پہونچ جانا اور اپنے مراتب اور درجات کا دیکھنا اور آرام سے بہشت میں چین کرنا ان سب باتوں کو بڑا دخل ہے۔ کہ وہ لوگ خدا تعالےٰ سے راضی ہوئے۔ فقط۔ بیشک درست ہے۔ جو لوگ زندہ ہیں۔ وہ بسبب اس کے کہ نہ معلوم خدا تعالےٰ جنت دیگا یا نہیں۔ اور اگر دینے کا یقین بھی ہو۔ تو بسبب دنیاوی تکالیف کے وہ خدا تعالےٰ سے پورے پورے راضی نہیں ہوسکتے۔ جب مرگئے۔ اور خدا تعالےٰ نے اونکو بہشت نصیب کردی۔ اور آزادی سے جنتوں کے لطف اُٹھانے لگے۔ تو وہ بخوبی خدا تعالےٰ سے راضی ہوجاویں گے۔ اور نصرت اور ہجرت کا سبب اوپر آپ لکھ ہی چکے ہیں۔ کہ یہ ہے کہ وہ خدا تعالےٰ سے راضی تھے۔ تو اب کیا شک رہا۔ کہ مراد وَالسَّابِقُون سے وہی لوگ ہیں جو اس کے نازل ہونے سے پہلے مرچکے تھے۔ بیشک جیسا دعوٰے تھا۔ اُس سے بہت بڑھکر دلیل ہے مجتہدوں اور مقدس لوگوں کے ایسے ہی دعوے اور ایسی ہی دلیلیں ہوتی ہیں۔ زہے نصیب اوس فرقہ کے کہ جس کے ایسے عاقل اور ذکی اور ذہین مجتہد ہوں۔ جو کہ جناب قبلہ و کعبہ نے اپنی کتاب کو نہایت ہی مدلل اور مبرہن لکھا ہے۔ اسلیئے صرف ایک دو دلیل ہی اپنے دعوٰے پر نہیں بیان فرمائیں۔ بلکہ ہر ایک دعوے کو اپنی دلیلوں سے ثابت کیا ہے۔ کہ کسی سُنّی کو جرأت اوس کے رد کرنے کی نہیں ہے۔ چنانچہ اسی آیت کی نسبت جو تیسرا جواب دیا ہے۔ اوسے بھی لکھتا ہوں۔ حضرت فرماتے ہیں۔ کہ (ثالثاً اینکہ غایت مافی الباب آنکہ از آیہ علت بودن ہجرت و نصرت در باب رضائے حق تعالےٰ از آنہا و رضائے آنہا از و تعالےٰ شانہٗ مے تواند شد۔ و علتہ اعم است از اینکہ تامہ باشد۔ یا ناقصہ۔ و استعمال علت ناقصہ در کلام حق تعالےٰ و احادیث نبوی شیاع تمام دارد۔ و اگر بسبب غباوتِ ذہن کہ داری دریں باب تامل داشتہ باشی۔ پس قرآن مجید را از اول جز بنظر بصیرت تلاوت کن۔ و در آیاتِ وعدہ و وعید تامل نما۔ تا صدق ایں مقال واضح گردد) اس سے پایا گیا کہ گویا اللہ جل شانہٗ اون کی ہجرت و نصرت سے تو راضی ہؤا۔ مگر یہ علت ناقص ہے۔ اسلیئے انکے سب کاموں سے راضی ہونا ثابت نہ ہؤا۔ افسوس ہے۔ کہ مجتہد صاحب ذرا نظم قرآنی کو ملاحظہ نہیں فرماتے۔ اور ترجمہ لفظی کو بھی نہیں دیکھتے۔ اور تحریف معنوی خدا تعالےٰ کے کلام میں کرتے ہیں۔ یار خدایا! تیرا کلام چیستان ہے یا یہ آیت پہیلی ہے۔ یا کوئی معمّا ہے جس کے لئے ایسے باریک باریک خیالات کو حضرت قبلہ و کعبہ کام فرماتے ہیں۔ چار لفظ اس آیت کے ہیں۔ ذرا اوسکا ترجمہ کریں۔ اور سمجھ لیں۔ اے مؤمنین! ذرا سنو! کہ اس آیت کا ترجمہ لفظی یہی ہے جو میں بیان کرتا ہوں۔ یا اور کچھ۔ اول الفاظ آیت کے سنو۔ کہ یہ ہیں:۔ وَالسَّابِقُونَ الْأَوَّلُونَ مِنَ الْمُهَاجِرِينَ وَالْأَنصَارِ وَالَّذِينَ اتَّبَعُوهُم بِإِحْسَانٍ رَّضِيَ اللَّهُ عَنْهُمْ وَرَضُوا

عبارت ذوالفقار مطبوعہ مطلع مجمع البحرین ۱۲۱۸ ھ صفحہ ۹۵ سطر ۵ رکوع ۳ پارہ ۱۱ سورہ توبہ ترجمہ اور جو لوگ پہلے پہل ہجرت کرنے والے اور مدد دینے والے اور جو پیروی کرنے والے ہیں نیکی کے ساتھ اللہ راضی ہوا

راضی اون سے۔ اور وہ راضی (بقایا آیت کا ترجمہ بر صفحہ ۶۷ بمطابق الفاظ آیت)

عَنۡهُ وَاَعَدَّ لَهُمۡ جَنّٰتٍ تَجۡرِیۡ تَحۡتَهَا الۡاَنۡهٰرُ خٰلِدِیۡنَ فِیۡهَاۤ اَبَدًا ؕ ذٰلِكَ الۡفَوۡزُ الۡعَظِیۡمُ ○

اور اب ترجمہ اسکا سنو۔ کہ یہ ہے۔ ترجمہ اور آگے بڑھ جانے والے پہلے ہجرت کرنے والوں سے۔ اور مدد دینے والوں سے۔ اور وہ لوگ کہ پیروی کرتے ہیں اُنکی ۔ساتھ نیکی کے۔ راضی ہؤا اللہ اون سے۔ اور راضی ہوئے وُہ اوس سے۔ اور تیار کیں واسطے اونکے بہشتیں۔ چلتی ہیں نیچے اونکے نہریں۔ رہنے والے بیچ اوس کے ہمیشہ۔ یہ ہے مراد پانا بڑا ٭

آب خیال کرو کہ جو علّتیں تامہ اور ناقصہ مجتہد صاحب ان صاف لفظوں میں پیدا کرتے ہیں۔ یہ تحریف ہے۔ یا نہیں۔ اور اگر ایسی ہی علّتوں کو خدا تعالےٰ کے کلام میں دخل دیا جاوے۔ تو سارا قرآن بازیچۂ اطفال ہو جاوے۔ اور کسی آیت اور کسی حکم پر عمل کرنا جائز اور تصدیق کرنا ممکن نہ ہو۔ اور جلشانہ تو صاف صاف فرماتا ہے۔ رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ۔ کہ میں اون سے۔ اور وُہ مجھ سے راضی ٭ حضرت فرماتے ہیں۔ کہ یہی عِلّت رضامندی کی ناقص ہے۔ وُہ سب باتوں سے راضی نہیں ہے۔ بلکہ صرف ہجرت اور نُصرت کے سبب سے راضی ہے۔ اور گو حضرت نے صاف نہیں فرمایا۔ مگر مطلب یہی ہے کہ غصب خلافت اور عداوت اہلِ بیت کے سبب سے ناراض ہے۔ اسلیئے اَے میرے بندو! اِس رضامندی کو تام یعنی پُوری نہ سمجھنا۔ اور اس سے مہاجرین و انصار کو اچھا نہ جاننا ٭ افسوس ہے کہ قبلہ و کعبہ نے یہ نہ فرما دیا۔ کہ قرآن میں یہ بھی تھا۔ کہ اگر کسی کو شک ہو۔ اور میری آیتوں سے یہ مطلب کوئی نہ سمجھے۔ تو مجتہد سے پوچھ لینا۔ کہ وہ عِلّتِ تامہ اور ناقصہ کا بیان کر کے اچھی طرح سمجھا دینگے۔ اور یہ جو مجتہد صاحب نے فرمایا۔ کہ وَالسّٰبِقُوۡنَ سے مراد ضرور مُردے ہیں۔ اسلیئے کہ خدا اُنکے حال سے خبر دیتا ہے کہ وہ خدا سے راضی ہوئے۔ اور یہ امر معلوم ہے۔ کہ اگر وہ زندہ ہوتے۔ تو یہ مناسب تھا۔ کہ خدا فرماتا۔ یرضون یعنی بصیغہ مضارع کے۔ کہ وہ راضی ہوں گے خدا سے چنانچہ الفاظ حضرت کے یہ ہیں۔ کہ (زیراکہ جناب حق سبحانہٗ و تعالےٰ از حالِ ایشاں خبر میدہد۔ کہ ایشاں از خدائے خود راضی شدند۔ و معلوم است کہ اگر اینہا زندہ می بودند۔ مناسب ایں بود۔ کہ حق تعالےٰ بصیغۂ مضارع کہ یَرۡضَوۡنَ باشد۔ ایں مطلب را ادا نماید۔ نہ بصیغۂ ماضی) ٭

پس **اوّل** تو یہ فرمانا حضرت کا۔ کہ معلوم است کہ اگر اینہا زندہ می بودند۔ ہم کو معلوم نہیں۔ یہ جناب ہی کو معلوم ہوگا۔ اور دُنیا میں بندوں کا خدا تعالےٰ سے راضی ہونا آپ ہی کے نزدیک بعید از قیاس ہوگا۔ ورنہ ہم کو یہ معلوم کیا۔ بلکہ یقین ہے کہ جتنے خاص بندے اللہ جل شانہ کے ہیں۔ وہ اُس سے دُنیا میں بھی راضی ہیں۔ اور کیسے ہی کچھ درد اور دُکھ پاویں۔ وہ راضی رہتے ہیں۔ تو زندوں کی نسبت رضوا عنہ کا مضمون آپ کو

باعث تعجب ہوگا۔ کیونکہ آپ حالت زندگی میں خدا تعالےٰ سے راضی نہیں رہے۔ ورنہ ہم تو اوسے یقینی جانتے ہیں ✦

دُوسرے یہ سب علتیں تامہ اور ناقصہ اور صیغہٴ ماضی مضارع کے احتمالات اور استدلال صرف بیچارے مہاجرین اور انصار ہی کی نسبت ہیں۔ یا کہ اہل بیت علیہم السلام کی نسبت بھی۔ پس جو تقریریں آپ صحابہ کرام رضی اللہ تعالےٰ عنہم کی نسبت کرتے ہیں۔ اور جس طرح آیات قرآنی میں آپ مہاجرین و انصار کی فضیلت باطل کرنے کے لئے تحریفات اور احتمالات کرتے ہیں۔ اگر خوارج و نواصب اہل بیت علیہم السلام کی نسبت کریں۔ تو آپ کیا جواب دینگے؟ جو آپ اون کو جواب دیں۔ وہی ہماری طرف سے تصور فرمائیں ✦

تیسرے مجتہد صاحب نے احتمالات کرکے اِن آیتوں کے معنے بدلنے میں ایک بڑی خطا کی۔ اور بوجہ اس کے کہ اس کتاب کے لکھنے میں بہت عجلت کی تھی۔ ایک بہت بڑی بات بھول گئے۔ کہ وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ میں جناب امیر علیہ السلام بھی داخل ہیں۔ اور اونکی فضیلت پر بھی یہی آیات سند لائی جاتی ہیں۔ اور کہا جاتا ہے۔ کہ وہ سب سے اوّل اور سابق ہیں اسلام میں اور ہجرت میں۔ پس جبکہ والسابقون سے مراد مُردے لئے گئے۔ اور کوئی زندہ اوس میں داخل نہ رہا۔ تو پھر جناب امیر بھی اُس خارج ہوگئے۔ بار خدایا اب شاید یہ کہیں۔ کہ زندوں میں صرف وُہی اس آیت کے مصداق ہیں۔ اور باقی سب مُردے مراد ہیں۔ اور اگر کوئی اس تخصیص کی وجہ پوچھے۔ تو پھر وہی شیوہ اپنا اختیار کریں اور اپنی تشیع پر آجاویں۔ یعنی گالیاں دینا شروع کردیں۔ اور غبی اور کودن اور احمق فرماکر اوس کی بات کو نہ سُنیں۔ جیسا کہ اسی مقام پر علت تامہ و ناقصہ کے نہ سمجھنے پر شاہ صاحب کی نسبت فرماتے ہیں۔ کہ (اگر بسبب غباوت ذہن کہ داری دریں باب تامل داشتہ باشی۔ پس قرآن مجید را از اوّل تا آخر بنظر بصیرت تلاوت کن۔ و در آیات وعدہ وعید تامل نما۔ تا صدق ایں مقال واضح گردد) ✦

چوتھے جناب قبلہ و کعبہ کا ماضی مضارع کے صیغوں سے بحث کرنا درحقیقت دائرہ تشیع کو تنگ کرنا ہے۔ اسلئے کہ پھر بہت سی آیتیں فضیلت اہل بیت کی انہیں صیغوں کی بحث سے نکل جاوینگی۔ اور ایسے اعتراض کرنے والوں کا جواب دینا مشکل ہوگا۔ اسلیے قواعد نحو و صرف کا نام ہی زبان پر نہ لائیے ورنہ اگر کوئی پوچھ بیٹھے۔ کہ یُطْعِمُوْنَ الطَّعَامَ عَلٰی حُبِّہٖ مِسْکِیْنًا وَّ یَتِیْمًا وَّ اَسِیْرًا صیغے مضارع کے ہیں۔ اور معنی ماضی کے لئے جاتے ہیں۔ اسلئے کہ بعد وفا کرنے نذر کے اور بعد کھلا دینے کھانے کے مسکینوں اور یتیموں اور اسیروں کو یہ آیات شان میں جناب فاطمہ اور حسنین علیہم السلام کے نازل ہوئیں تو کیا آپ جواب دینگے۔ اور اگر کوئی کہے کہ فَوَقٰىهُمُ اللّٰهُ شَرَّ ذٰلِكَ الْيَوْمِ وَلَقّٰىهُمْ نَضْرَةً وَّسُرُوْرًا ؕ

رکوع ۱ - ترجمہ پھر بچایا اونکو اللہ نے بُرائی سے اوس دن کی اور لائی اونکو تازگی اور خوش وقتی اور بدلا دیا اونکو صبر پر پھرنے میں باغ میں اور پوشاک ریشمی ۱۲ منہ عفی

وَجَزٰهُمْ بِمَا صَبَرُوْا جَنَّةً وَّحَرِيْرًا ۔ سب صیغے ماضی کے ہیں۔ اور معنی مضارع کے مراد لئے
جاتے ہیں۔ تو آپ کیا فرماویں گے۔ پس اگر فرض بھی کیا جاوے۔ اور آپ کا قول تسلیم بھی کیا جاوے۔ کہ
(مناسب این بود۔ کہ حق تعالےٰ امرے راکہ یقینی وقطعی ست بصیغۂ ماضی ادا می نماید۔ نہ بصیغۂ ماضی)
تو اوسکا جواب یہ ہے کہ (حق تعالےٰ امرے راکہ یقینی وقطعی است بصیغہ ماضی ادا مے نماید۔ چنانکہ در
فضائل اہل بیت امرے راکہ بعد از قیام قیامت ظہور خواہد یافت بصیغہ ماضی ادا کردہ حیث قال تبارک وتعالیٰ
فَوَقٰهُمُ اللّٰهُ شَرَّ ذٰلِكَ الْيَوْمِ وَلَقّٰهُمْ نَضْرَةً وَّسُرُوْرًا الخ۔ ہمچنیں رضائے سابقین اولین از
مہاجرین وانصار۔ زیرا کہ در آخرت علو مرتبۂ خود را دیدہ راضی خواہند شد بصیغہ ماضی ادا کردہ وبرائے ایں حکم
نمودہ کہ رَضُوْا عَنْهُ) ۔ اور اگر آپ کو ماضی مضارع کے صیغوں میں شک ہو۔ اور ایک سے دوسرے
معنی مراد لینا آپ کے نزدیک خلاف فصاحت وبلاغت ہوں۔ تو ذرا میزان الصرف اُٹھا کر دیکھیے۔ اور
بداں اسعدک اللہ تعالےٰ کے معنی سوچیے۔ کہ معنی اس کے نیک بخت کند ہیں۔ یا نیک بخت کرے ہیں۔ اور
پھر غور کیجیے۔ کہ صیغہ تو ماضی کا ہے۔ اور معنی حال کے لئے جاتے ہیں۔ تو اس شک کو دُور کرنے کے لئے
اوس کا حاشیہ دیکھ لیجیے۔ تاکہ آپ کو معلوم ہو۔ کہ کیوں ماضی کے صیغے سے حال کے معنے لئے جاتے ہیں۔ اور
اوس کے اگر انصاف ہے تو قصور کا اعتراف کیجیے۔ ورنہ ایک روز تو اقرار کرنا ہی پڑے گا۔ جس کا ذکر خدا
تعالےٰ نے بصیغۂ ماضی کے کیا ہے۔ حالانکہ ہنوز وہ روز نہیں آیا۔ کما قال سبحانہ وتعالےٰ
وَقَالُوْا لَوْ كُنَّا نَسْمَعُ اَوْ نَعْقِلُ مَا كُنَّا فِيْٓ اَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ۝ فَاعْتَرَفُوْا بِذَنْۢبِهِمْ فَسُحْقًا
لِّاَصْحٰبِ السَّعِيْرِ ۝ پس حضرات شیعہ کے تعصب وعناد بلکہ جہالت ونادانی کو دیکھنا چاہئے کہ صرف
اصحاب نبوی رضی اللہ تعالےٰ عنہم کی عداوت سے آیات قرآن مجید کے ایسے معنے بناتے ہیں کہ حضرت
علی رضی اللہ تعالےٰ عنہ بھی اوس سے خارج ہوئے جاتے ہیں۔ اور اون پر بھی اطلاق اس فضیلت کا
نہیں ہو سکتا۔ پس جبکہ شیعوں نے اپنے ہی پہلے امام کو اس آیت کے مصداق سے خارج کر دیا۔ تو
اگر ہمارے تین خلیفوں کو بھی نکال دیا۔ تو جائے شکایت نہیں ہے ؛ اس مقام پر یہ امر بھی لکھنا خالی
فائدہ سے نہیں ہے۔ کہ جناب شاہ صاحب نے تحفہ اثنا عشریہ میں فرمایا ہے۔ کہ اگر مہاجرین وانصار
کی نسبت ان آیتوں کے یہ معنی مراد لئے جاویں۔ کہ رضامندی خدا تعالےٰ کی اُن کی ذات سے متعلق
نہیں ہے۔ بلکہ اون کی صفت ہجرت ونصرت سے۔ اور کامل رضامندی موقوف ہے حسن خاتمہ پر۔
تو آیہ موالات جس سے ثبوت خلافت حضرت علی رضی اللہ تعالےٰ عنہ کا کیا جاتا ہے۔ اون میں بھی تو یہی
جرح ہو سکتی ہے۔ کہ کہا جاوے۔ کہ (ولایت شما باین وصف متعلق است یعنی اقامت صلوٰۃ وایتاء

زکوٰۃ درحالتِ رکوع وبقاءِ ایں وصف مشروط است بہ حسنِ خاتمہ وکذا وکذا) بجواب اِس کے مجتہد صاحب فرماتے ہیں۔ کہ (اماآنچہ دریں مقام درباب آیۂ ولائیت بہ ترانۂ بیہودہ مترنم گردیدہ پس از قبیلِ قیاسی است مع الفارق چہ امثال چنیں تقییدات دور از کار در آیۂ ولائیت خلافِ اجماعِ اہلِ اسلام است پس از معرضِ اعتبار ساقط باشد۔) سوائے اِن لفظوں کے حضرت نے اور کچھ نہیں لکھا۔ اور گالی دیکر سکوت اختیار کیا۔ اور یہ فرمانا۔ کہ آیۂ موالات میں ایسے احتمالاتِ بعیدہ کرنا خلافِ اجماعِ اہلِ اسلام ہے۔ باعثِ صدہزار حیرت ہے۔ اِسلئے کہ اگر اہلِ اسلام سے مراد صرف حضرات شیعہ ہیں۔ تو یہ فرمانا مسلم لیکن اگر اور سب فرقے اسلام کے مراد ہیں۔ تو اون کے اجماع کا دعوٰے محض غلط ہے ہَاتُوا بُرْهَانَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِيْنَ ۝

اے حضراتِ امامیہ! ذرا اپنے مجتہدین کی توجیہات اور احتمالات پر خیال کرو۔ کہ وہی احتمال مہاجرین وانصار کے حق میں جائز بلکہ واجب سمجھا جاوے۔ اور وہی احتمال جناب امیر علیہ السّلام کے حق میں ممتنع اور محال ہو۔ اگر کہا جاوے۔ کہ یہ مقتضائے محبت وعداوت ہے۔ تو ہم قبول کریں گے۔ لیکن یہ بھی اوس کے ساتھ عرض کرینگے۔ کہ یہ مقتضائے ایمان وانصاف نہیں ہے۔ اِس جواب پر مجھ کو ایک حکائیت بہرام گور کی یاد آئی **حکائیت** کہ اوس نے ایک مرتبہ گور کا شکار تیر سے کیا۔ اوس کے منہ پر ایسا لگا۔ کہ منہ سی گیا۔ ایک لونڈی سے بہرام گور نے اپنی تعریف کی۔ اوسکی زبان سے نکل گیا۔ کہ مشق اور تعلیم کے متعلق ہے۔ بہرام گور نے خفا ہوکر نکال دیا۔ اوس نے یہ مشق شروع کی۔ کہ گائے کے بچہ کو گود میں لیکر ہر روز دو وقت بالاخانہ پر چڑھ جاوے۔ یہاں تک کہ جب وہ بچہ بڑا ہؤا تب بھی بسبب مشق کے وہ بالاخانے لے جایا کرتی۔ یہ خبر بادشاہ نے سُنی۔ وہ بھی گیا۔ دیکھ کر کیا کہتا ہے۔ کہ مشق وتعلیم سے متعلق ہے تب لونڈی نے دست بستہ ہوکر عرض کی۔ کہ جہاں پناہ! کہ آپ جب گور کو تیر سے شکار کریں۔ تو وہ مشق سے متعلق نہ ہو۔ اور جب میں اوس سے بہت زیادہ حیرت انگیز کام کروں۔ وہ مشق کے متعلق سمجھا جاوے یہ کون انصاف ہے۔ کما قال قائل **شعر**:۔

گفت شہ را نداننست عظیم | گاو تعلیم گور بے تعلیم

وہی حال ہے بعینہٖ مجتہد صاحب کا۔ کہ ایسی صاف وصریح آیت میں جیسی کہ وَالسَّابِقُوْنَ الْأَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهَاجِرِيْنَ وَالْأَنْصَارِ ہے۔ احتمالاتِ علّت تامہ اور ناقصہ کے کریں۔ اور اونکے علماء علّتِ رضائے الٰہی کو مخصوص فعل خاص کا کہیں۔ اور جب کوئی آیۂ موالات سے معارضہ کرے جس میں صرف یہ ہے۔ کہ يُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَهُمْ رَاكِعُوْنَ ۝ کہ دیتے ہیں زکوٰۃ کو در آنحالیکہ وہ رکوع میں ہوتے ہیں۔ اور اسکے

شک پارہ ۶ سورہ مائدہ۔ رکوع ۸۔ ترجمہ دیتے ہیں زکوٰۃ اور نوے ہیں ۱۲ موضح القرآن ۔

لفظوں سے کچھ بھی معلوم نہیں ہوتا۔ کہ وُہ لوگ کون ہیں، صیغہ جمع کا ہے۔ اور معنی واحد کے لئے جاتے ہیں اور زکوٰۃ کے معنی خیرات کے کہے جاتے ہیں۔ اِسلیئے کہ یہ ظاہر ہے کہ حضرت علی رضی اللہ تعالےٰ عنہ اتنا زر و مال نہ رکھتے تھے۔ کہ زکوٰۃ اونپر واجب ہو۔ اور پھر رکوع و سجود میں کسی دُوسرے کی بات کو سُننا گو وہ سائل اور محتاج ہی ہو۔ خلافِ خلوصِ نماز کے بھی ہے۔ پس باوجود ان سب باتوں کے جب کوئی کہے۔ کہ وہ احتمالات جو مہاجرین و انصار کی فضیلت کے آیات میں آپ کرتے ہیں۔ وہ اِس آئیت میں ہو سکتے ہیں۔ بلکہ اوس سے بھی بہت کچھ زیادہ۔ تب فرماویں۔ کہ یہ بیہودہ ترانہ ہے۔ اور خلافِ اجماع ہے۔ حقیقت یہ ہے۔ کہ جب انسان انصاف اور ایمان اور حیا کا پابند نہ رہے۔ تب مختار ہے۔ جو چاہے۔ سو کہے۔ وَلَنِعْمَ مَاقِيلَ اِذَا اَلْقَيْتَ جِلْبَابَ الْحَيَاءِ فَقُلْ مَا شِئْتَ فَاِنَّ مَنْ لَاحَيَاءَ لَهٗ لَا اِيْمَانَ لَهٗ ۔

اب چوتھے معنی وَالسَّابِقُوْنَ کے سُنیئے۔ جو مجتہد صاحب بیان فرماتے ہیں۔ حضرت ذوالفقار میں لکھتے ہیں۔ کہ (اقوالِ بعضے از علماء دلالت میکند۔ کہ مراد از سبقت فی الہجرت مہاجرت بنی ہاشم ست از مکہ) یعنی بعضے علماء کا قول ہے۔ کہ مرادِ سبقت ہجرت سے بنی ہاشم کی ہجرت ہے جو اونہوں نے مکہ میں کی تھی لوگ حیران ہونگے۔ کہ مکہ سے نکلے بغیر کون سی ہجرت ہے۔ اِسلیئے میں اوسکی تصریح کرتا ہوں۔ کہ جب کفّار نے حضرت علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کو بہت ستایا۔ تب شعب ابو طالب میں حضرت صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے قیام فرمایا۔ اور کئی برس تک وہاں رہے۔ پس اسکا نام حضرت (یعنی مجتہد صاحب) نے ہجرت رکھا ہے یعنی ایک گھر سے دوسرے گھر میں جانا۔ شائد یہ معنی اس خیال پہ ہوئے ہوں۔ تاکہ اپنے اور اپنے شیعوں کی نسبت بھی ہجرت کا اطلاق کر سکیں۔ اسلیئے کہ حضرت یقیناً ایک دن میں سو جگہ بدلتے ہوں گے۔ اور جبکہ جگہ بدلنے ہی کے معنی ہجرت کے ہوئے۔ تو پس حضرت اور حضرت کے شیعہ دن بھر میں سَو سَو دفعہ ہجرت کے ثواب کے مستحق ہوں گے۔ اور بعض علماء کے جنکا قول حضرت نے بیان کیا۔ ایک جناب قاضی نور اللہ شوستری شہید ثالث ہیں۔ کہ وہ مصائب النواصب میں بجواب نواقض الروافض سے لکھتے ہیں کہ (قَادِحٌ طعن[۵۳] صاحب النواقض تبعًا للجمهور من ان ابابکر و عمر کانا من المهاجرين السابقين الاولين انما هو تحريص و زور بل السابقون الاولون هم الذين هاجروا الهجرة الاولیٰ و هجرة رسول الله صلی الله تعالیٰ عليه و اٰله وسلم فی حصاره بمكة حين هاجرت قريش بنی هاشم مع رسول الله صلی الله

۵۳ ترجمہ:۔ پس طعن کیا صاحب نواقض نے باتباع جمہور اس بات سے کہ تحقیق حضرت ابوبکر اور حضرت عمر تھے مہاجرین سابقین اولین سے جز این نیست کہ وہ حرص دلانا اور مکر ہے۔ بلکہ سابقین اولین وہ لوگ ہیں کہ ہجرت کی اونہوں نے پہلی۔ اور وہ ہجرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہے حصار مکہ میں جبکہ ہجرت کی قریش بنی ہاشم نے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ

علیہ والہٖ وسلم فی شعب عبد المطلب اربع سنین والامۃ مجمعۃ علیٰ انّ ابا بکر وعمر لم یکونا معھم فی ذٰلک الموطن) یہ معنے ہجرت کے کہ مکّے سے مکّے ہی میں ہجرت کرنا ایسی بے معنی اور نئی اصطلاح ہے۔ کہ ہنسنے کے لئے اِس سے زیادہ کوئی لطیفہ نہ ملے گا۔ میرے نزدیک مجتہد صاحب نے غلطی کی۔ کہ مہاجرین وانصار سے آدمی مراد لئے۔ اور ناحق معنی بنانے کی تکلیف اوٹھائی۔ مناسب تھا کہ سابقین مہاجرین سے مراد حضرت جبرائیل علیہ السلام کو لیتے۔ کہ وہ سب سے اول سدرۃ المنتہیٰ سے ہجرت کرکے مکّے میں آئے۔ اور انصار سابقین سے مراد حضرت عزرائیل علیہ السلام لیتے۔ جنہوں نے بڑے بڑے دشمنوں کو پیغمبر صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی مدد کرکے ہلاک کیا۔ اور اون کی روحیں قبض کیں۔ پس حقیقت میں کامل اور صحیح ہجرت حضرت جبرائیل کی۔ اور پکی اور پوری نُصرت حضرت عزرائیل کی ہے۔ اور خدائے جلّ شانہٗ کے کلام سے تصدیق بھی اس مضمون کی بخوبی ہوتی خصوصًا رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ کا مضمون تو اون پر ایسا ٹھیک صادق آتا۔ کہ کسی سُنّی جاہل کو کچھ جائے اعتراض نہ رہتی۔ اس لئے کہ سچی رضامندی خدائیتعالےٰ کی فرشتوں سے ہے۔ اور فرشتوں کی خدا سے۔ جن کی شان یہ ہے۔ کہ ذرہ برابر خلاف مرضی خدائے جلّ شانہٗ کے کچھ نہیں کرتے۔ اور فرشتوں میں سب سے سابق اور اوّل حضرت جبرائیل اور میکائیل ہیں۔ تو کیا باعتبار لفظوں کے اور کیا بلحاظ معنے کے یہ مضمون ایسا چسپاں ہوتا۔ کہ فرشتے بھی داد دیتے ✦

پانچویں معنی والسابقون کے (یا ہجرت بطرف حبشہ کہ مراتب پیشتر از ہجرت مدینہ بودہ پس دریں صورت ابی بکر را شرف سبقت ہجرت صوری ہم نخواہد بود)۔ مجتہد صاحب نے تو فقط اس دعویٰ پر قناعت فرمائی۔ اور اتنا کہکر سکوت کیا۔ لیکن صاحب تقلیب المکائد نے بجواب کید نودوکیم کے اِس دعوے کو اپنے نزدیک مدلّل بھی کیا ہے۔ وہ کہتے ہیں۔ کہ (اصحاب ثلٰثہ از مہاجرین اوّلین نبودند۔ چنانچہ در صحیح بخاری مذکور ہست عن ابی موسیٰ۔ قال بلغنا مخرج النبی ونحن بالیمن فخرجنا مھاجرین الیہ الخ) ✦

مؤلف موصوف نے ایک بہت بڑی حدیث نقل کرنے سے یہ فائدہ تصوّر کیا ہوگا۔ تاکہ لوگوں کو معلوم ہو۔ کہ خود اہلِ سُنّت کی صحیح بخاری سے ثابت ہوتا ہے۔ کہ خلفائے ثلٰثہ مہاجرینِ اوّلین سے نہ تھے لیکن یہ محض غلطی حضرت کی ہے۔ اِسلئے کہ اوس حدیث سے جس قدر ثابت ہو سکتا ہے۔ وہ یہی

علیہ وآلہٖ وسلم کے شعب عبداللہ بن مطلب میں چار برس اور امت اجماع کرنیوالی ہے اس بات پر کہ ابوبکر اور عمر نہیں تھے ساتھ اون کے اوس جگہ میں۔ ۱۲ مولوی افہام اللہ

له عبارت ذوالفقار مطبوعہ مطبع مجمع البحرین لدھیانہ ۱۲۸۱ھ صفحہ ۷۸ سطر ۱۲ سے سطر ۱۵ تک اس عبارت کی شرح دیکھو "تنبیہ"

ئہ

ثابت ہوتا ہے کہ پیغمبر خدا صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ کہ اے اصحاب سفینہ تمہارے لئے دو ہجرتیں ہیں۔ اور یہ حضرت نے نہیں فرمایا۔ کہ تمہیں وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ میں ہو۔ اور اس سے کوئی سُنّی انکار نہیں کرتا۔ کہ جن لوگوں نے حبشہ کو ہجرت کی۔ وہ مہاجرین نہیں۔ اور اون کے درجات اور مراتب میں کچھ جائے سخن ہے۔ بلکہ وہ زمانہ تو پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تھا۔ اوسوقت کافروں کے خوف سے کسی ملک کو چلے جانا کیونکر ہجرت میں داخل نہ ہوگا۔ جبکہ قیامت تک ہجرت کا حکم اور ثواب باقی ہے۔ اگر کلام ہے تو اس میں ہے کہ یہ آیت جس کا ذکر ہے یعنی وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ۔ اس سے کون ہجرت کرنیوالے مراد ہیں۔ آیا وہ جو کہ حبشہ کو ہجرت کر کے گئے۔ یا وہ جو کہ مکہ سے مدینے کو آئے۔ پس اس لمبی چوڑی حدیث میں اگر ایک لفظ بھی ایسا ہو۔ کہ مراد وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ سے مہاجرین حبشہ ہیں۔ تو بیشک ہم تسلیم کریں۔ علاوہ بریں ہم حضرات شیعہ سے کہتے ہیں۔ کہ جس طرح پر حضرات خلفائے ثلثہ رضی اللہ تعالے عنہم حبشہ کو ہجرت کر کے نہیں گئے۔ اسی طرح پر جناب امیر علیہ السلام بھی حبشہ کو نہیں گئے۔ پس جس دلیل سے اور جس وجہ سے خلفائے ثلثہ رضی اللہ تعالے عنہم مہاجرین اولین سے خارج کئے جاتے ہیں۔ وہی وجہ حضرت امیر علیہ السلام کی نسبت بھی ہے۔ پس کیا وہ بھی خارج کر دیئے جاوینگے۔ اور اونکی نسبت بھی مہاجرین اوّلین کی فضیلت کا اطلاق نہ کروگے۔ نعوذ باللہ منہا۔ پس جس طرح پر حضرت مجتہد صاحب نے فرمایا۔ کہ (مراد از ہجرت بطرف حبشہ کہ بمراتب بیشتر از ہجرت مدینہ بودہ۔ پس دریں صورت ابی بکر را شرف سبقت ہجرت صوری ہم نخواہد بود) کوئی خارجی ایسی تقریر کو جناب امیر علیہ السلام کی نسبت معارضے میں پیش کرے۔ تو معلوم نہیں۔ کہ اوس وقت کے لئے کیا جواب مجتہد صاحب نے سوچا ہے۔ جو کہ ہم سارے تار و پود کو مجتہد صاحب کے درہم برہم کر چکے۔ اسلئے اب اس آیت کے اصلی معنی لکھتے ہیں۔ جو کہ مفسرین شیعہ نے اپنی تفسیروں میں بیان کئے ہیں۔ تاکہ اس سے معلوم ہو جاوے کہ یہ تقریریں جو مجتہدان شیعہ نے کی ہیں۔ بالکل لغو و پوچ ہیں۔ یا کچھ اصلیت رکھتی ہیں۔ علامہ طوسی مجمع البیان میں لکھتے ہیں۔ کہ (لما تقدم ذکر المنافقین والکفار عقبہ سبحانہ بذکر السابقین الی الایمان فقال والسابقون الاولون ای السابقون الی الایمان والی الطاعات وانما مدحهم بالسبق لان السابق الی الشیئ تبعہ غیرہ فیکون متبوعا وغیرہ تابع لہ فهو امام فیہ وداع الیہ

۱۵ بعد ذکر منافقین و کفار کے اللہ سبحانہ و تعالے نے مذکور کیا سابقین فی الایمان کا ارشاد فرمایا السابقون الاولون یعنے سبقت کرنے والے طرف ایمان اور طاعتوں کے۔ اور نہیں مدح فرمائی اللہ نے مگر اس واسطے کہ جو سبقت کرنیوالا ہے طرف کسی شے کی اوس کی تابعداری کرتے ہیں اور لوگ اس وہ پیشوا (متبوع) ہوتا ہے۔ اور دوسرے اوس کی پیروی کرنے والے (تابع) ہوتے ہیں۔ پس وہ امام ہے اوس کام میں۔ اور وہ اوس کام میں بلانے والا ہوتا ہے

الى الخير سبقته اليه وكذلك من سبق الى الشر يكون اسوء حالا بهذه العلة من المهاجرين الذين هاجروا من مكة الى المدينة والى الحبشة والانصار اى ومن الانصار الذين سبقوا نظرائهم من اهل المدينة الى الاسلام ومن قرأ والانصار بالرفع لم يجعلهم من السابقين وجعل السبق للمهاجرين خاصة والذين اتبعوهم باحسان. اى افعال الخير الدخول فى الاسلام بعدهم وسلوك مناهجهم ويدخل فى ذلك من يجيئ بعدهم الى يوم القيامة رضى الله عنهم ورضوا عنه اخبر سبحانه انه رضى عنهم ورضوا عن الله كماله لما اجزل لهم من الثواب على طاعاتهم وايمانهم به ويقينهم واعد لهم جنات تجرى تحتها الانهار خالدين فيها ابدا ايبقون ببقاء الله فقال ذلك الفوز العظيم. اى الفلاح العظيم الذى يصغر من جنسه كل نعيم وفى هذه الاية دلالة على فضل السابقين ومزيتهم على غيرهم لما لحقهم من انواع المشقة فى نصرة الدين فمنها مفارقة العشائر والاقربين ومنها

نیکی کی طرف۔ اور ایسا ہی جو شخص ابتدا کرتا ہے برے کام کی بدحال ہوتا ہے وہ شخص اسی واسطے (یعنی اور وں کا خراب کرنیوالا ہے) من المهاجرين۔ مہاجرین وہ لوگ ہیں جنہوں نے ہجرت کی مکہ سے طرف مدینہ کے۔ اور حبشہ کے۔ والانصار یعنی انصار سے وہ لوگ ہیں جنہوں نے سبقت کی اپنے برابر والوں اہل مدینہ سے اسلام کی طرف۔ اور جس شخص نے والانصار کو پیش سے پڑھا اوس نے انصار کو سابقین سے نہیں کہا۔ اور فضیلت سابقیہ کو مہاجرین کے واسطے خاص کردیا۔ والذين اتبعوهم باحسان۔ یعنی وہ لوگ جنہوں نے تابعداری کی مہاجرین و انصار کی نیک کاموں میں اور اسلام لانے میں اور چلے اونکی راہوں پر۔ اور داخل ہے اس حکم میں جو شخص ایسا قیامت تک اونکے بعد ہوگا۔ رضى الله عنهم ورضوا عنه۔ خبر دی سبحانہ نے۔ بیشک اللہ بہت راضی ہوا اون سے۔ اور وہ راضی ہوئے اللہ سے۔ راضی ہوا اللہ تعالے کا بسبب طاعتوں اور ایمان اور یقین اون کے کے ساتھ اللہ تعالے کے۔ اور راضی ہونا اوس سبب سے کہ تیار رکھا گیا واسطے اونکے ثواب۔ واعد لهم جنات تجرى تحتها الانهار خالدين فيها ابدا۔ یعنی مقرر کی گئی واسطے اون کے جنت۔ کہ بہتی ہیں نیچے اوس کے نہریں۔ ہمیشہ رہنے والے بیچ اوس (جنت) کے بڑی ہمیشگی و دوام۔ پھر فرمایا اللہ سبحانہ و تعالے نے ذلك الفوز العظيم۔ یہ ایک بڑی بھاری کامیابی ہے۔ یعنی یہ اتنی بڑی فلاح و بہبودی ہے کہ اس کے مقابلہ اور پہلو میں اوس کی کل نعمتیں چھوٹی معلوم ہوتی ہیں۔ اور یہ نص دالہ ہے فضیلت پر سابقین کے۔ اور بہتری اور برتری اون لوگوں کی دوسرے لوگوں سے۔ اور سبب اس کا یہ ہے۔ کہ اون لوگوں کو طرح طرح کی مصیبتیں اور مشقتیں اوٹھانی پڑیں دین کی مدد اور نصرت کرنے میں۔ منجملہ اون مصیبتوں اور مشقتوں کے یہ ہیں۔ مثلاً اون لوگوں کو اپنے قبیلوں اور خویش و اقارب سے مفارقت اور جدائی اور اپنے عزیزوں سے جدائی اختیار کرنی پڑی۔ اور چھوڑ دینا اونکا اون باتوں کو جن کو دوست رکھتے تھے دین سے

ومنها نصرة الاسلام وقلة العدد وكثرة العدو ومنها السّبق الى الايمان والدّعاء اليه) *

علاوہ اس کے دوسری تفسیر سُنیئے۔ کہ صاحب خلاصتہ المنہج لکھتا ہے (السّٰبِقُوْنَ الاوّلون۔ یعنی پیشی گزیدگان پیشینیاں اے آنہا کہ سبقت گرفتند بر عامۂ مومنان در ایمان من المهاجرين از مہاجرین۔ اے آنانکہ از مکہ ہجرت کردند۔ وبمدینہ آمدند) ۔ ان تفسیروں سے جو معنی مہاجرین کے معلوم ہوئے۔ اور جو فضائل اون کے ثابت ہوئے۔ اُس کیلئے اُسکا ترجمہ ہی کافی ہے۔ زیادہ لکھنا کچھ ضرور نہیں۔ اگر اس پر بھی سیری نہ ہووے۔ تو میں دُوسری آیت کی تفسیر سناتا ہوں جس میں ہجرت کا ذکر ہے۔ یعنی اللہ جل شانہ فرماتا ہے۔ کہ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَهَاجَرُوْا وَجَاهَدُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۔ ہاجروا کے اخیر میں مفسر طوسی مجمع البیان میں لکھتے ہیں۔ کہ (هَاجَرُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَاَوْطَانِهِمْ يَعْنِيْ مِنْ مَكَّةَ اِلَى الْمَدِيْنَةِ) ۔ پس ان سب تفسیروں کو طاقِ نسیان پر رکھدیا۔ اور ان ساری فضیلتوں کو جسے خود علمائے امامیہ نے ان آیتوں کی تفسیر میں بیان کیا ہے۔ نہ دیکھا۔ اور سابقون کے لفظ سے سبقت الی الموت مراد لینا۔ اور ہجرت کے معنے شعب ابوطالب میں نقل مکان کرنا کتنا نتیجۂ تقدس اور ثمرۂ اجتہاد ہے۔ دگر ہیچ

## تیسرا جواب شیعوں کا آیات فضیلت صحابہؓ سے

بعض دانشمندوں نے یہ جواب دیا ہے۔ کہ جو ذکر رضامندی کا اللہ جل شانہ نے مہاجرین و انصار کی نسبت قرآن مجید میں کیا ہے۔ اوس سے سب مہاجرین و انصار مراد نہیں ہیں۔ بلکہ خاص خاص۔ گو ظاہر میں کچھ تخصیص نہیں کی۔ چنانچہ قاضی نور اللہ شوستری اپنی مصائب میں فرماتے ہیں۔

۳ اور سبب ایذا رسانی کفار کی۔ اور پھر نصرت اسلامی۔ یعنی اسلام کی مدد کرنا اپنے مال اور جان نثاری سے۔ پھر ان کا تعداد میں قلیل ہونا اور دشمنوں کی کثرت۔ یعنی باوجود تھوڑے ہونے کے بہت سے دشمنوں کا مقابلہ کرنا۔ اور پہلے لانا ایمان کا۔ اور دوسروں کو ایمان لانے کی طرف بلانا وغیرہ وغیرہ ۱۲ مولوی انعام رحمتہ اللہ علیہ

لہ السّابقون الاوّلون یعنی پیش قدمی کرنیوالے یعنی جنہوں نے عام مومنوں پر ایمان لانے میں سبقت کی من المهاجرين یعنی وہ مہاجرین جنہوں نے مکہ سے ہجرت کی۔ اور مدینہ آئے ۱۲ مشہ

پارہ ۱۰ سورہ انفال رکوع ۱۰ ترجمہ اور جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے ہجرت کی اور جہاد کیا اللہ تعالےٰ کی راہ میں ۱۲ منہ

لہ یعنی ہجرت کی انہوں نے اپنے گھروں اور وطنوں سے یعنی مکہ سے مدینہ کو ۱۲ منہ

سورہ سیپارہ رضی اللہ عنہم ۱۲

کہ (بل ھم[1] یقولون اذ شھادتہ تعالیٰ لھم بالرضاء ومن اتبعھم باحسان یمکن ان یکون خصوصًا من قول اللہ تعالیٰ وان کان یخرج الکلام للعموم وھذا فی کتاب اللہ موجود من خطاب الخصوص وھو عموم ومن خطاب العموم وھو خصوص لمن استقام منھم دون من لم یستقم والنظر یدلنا علی ان اللہ عز وجل انما رضی عمن استقام فی طاعتہ وان الجنۃ وعدھا لمن سارع الی مرضیاتہ وتجنب عن معاصیہ ومن خرج عن ھذہ الحال کان محالًا ان یستحق الرضاء من اللہ تعالیٰ فما لھم ایضًا فی ھذہ الحال حجتہ) قاضی صاحب مؤلف نواقض الروافض سے مخاطب ہو کر فرماتے ہیں کہ جو تم نے کہا کہ شیعوں کا قول ہے۔ کہ یہ بشارتیں صحابہ کے لئے مثل غصب ہونے خلافت کے ہیں۔ سو یہ تمہارا افتراء ہے شیعوں کا یہ قول نہیں ہے۔ بلکہ صحابہ کی فضیلت کی آیتوں سے شیعی یہ جواب دیتے ہیں کہ خدا کا اپنی رضا پر بہ نسبت اون کے شہادت دینا گو بظاہر کلام الٰہی میں عام واقع ہوا ہے۔ مگر مراد اوس سے خاص خاص لوگ ہیں۔ اور قرآن مجید میں ایسا بہت جگہ واقع ہے۔ کہ کلام عام ہے۔ اور مراد اوس سے خاص ہیں۔ یا کلام خاص ہے۔ اور مراد اوس سے عام ہیں۔ اور غور کرنے سے یہ بات صحیح معلوم ہوتی ہے۔ اسلئے کہ خدا نہیں راضی ہوا مگر اوس سے جو کہ اوس کی طاعت میں ثابت قدم ہوا۔ اور جنت نہیں تیار کی گئی۔ مگر اوس کے لئے جو کہ اوس کی مرضی پر چلا۔ اور اوس کے گناہوں سے بچا۔ اور جو اس حال پر ثابت قدم نہیں رہا۔ اور اس سے نکل گیا۔ محال ہے کہ وہ خدا کی رضاء کا مستحق ہو۔ پس سُنّیوں کے پاس کیا حجت ہے؟ فقط

---

[1] بلکہ وہ لوگ کہتے ہیں۔ کہ شہادت اوس اللہ تعالیٰ کی واسطے اون کی رضاء کے۔ اور واسطے اوس شخص کے کہ تابعداری کی اوس نے اون کی احسان میں۔ ممکن ہے یہ کہ ہو خصوص قول اللہ تعالیٰ سے اگرچہ جاری کیا گیا ہی کلام واسطے عموم کے۔ اور یہ کتاب اللہ میں موجود ہے خطاب خصوص سے۔ اور وہ عام ہے۔ اور خطاب عموم سے۔ اور وہ خاص ہے بتلاتی ہے ہم کو یہ بات کہ واسطے اوس شخص کے کہ مستقیم ہوا اوس سے سوا اوس شخص کے کہ نہ استقامت کی۔ اور دلیل اللہ عز و جل جز این نیست کہ راضی ہوا اوس شخص سے کہ مستقیم ہوا بیچ طاعت اوس اللہ تعالیٰ کے۔ اور تحقیق وعدہ کیا ہے اوس اللہ تعالیٰ نے جنت کا واسطے اوس شخص کے کہ جلدی کی اوس نے طرف خوشی اوس اللہ کی۔ اور بچا گناہوں اوس کے سے۔ اور جو شخص خارج ہوا اس حال سے۔ محال ہے یہ کہ مستحق ہو رضا کا اللہ تعالیٰ سے۔ پس کیا چیز ہے واسطے اون کے اس حال میں حجت ۱۲ مولوی انعام اللہ سلمہ ربہٗ ؏

اس تقریر کے اخیر پر قاضی صاحب فرماتے ہیں۔ کہ الحمد للہ یعنی ہم نے خوب مدلل تقریر کی۔ اور شیعوں کے قول کو خوب رد کیا۔ مگر حقیقت میں یہ قول بھی کسراب یحسبہ الظمآن ماء محض دعوکا ہے چنانچہ اوسکی غلطی میں چند وجوہ سے ثابت کرتا ہوں۔ اول قاضی صاحب نے اس امر سے انکار کیا۔ کہ شیعوں کا یہ قول نہیں ہے کہ بعد غصب خلافت کے مہاجرین و انصار اس فضیلت سے مستثنیٰ ہو گئے۔ لیکن بعد اوسکے وہ تقریر کی جس سے ثابت ہوا۔ کہ حضرت بھی یہی کہتے ہیں۔ اسلئے کہ خدائے جل شانہ تو رضامندی اپنی بیان کرتا ہے ہجرت اور نصرت اور بیعت رضوان سے۔ اور یہ سب امور واقع ہو چکے تھے۔ اور بعد اون کے یہ آیات اُنہی افعال کی مقبولیت میں نازل ہوئیں۔ تو اب دو باتیں ثابت کرنی چاہئیں۔ یا یہ کہ خلفائے ثلثہ اور دیگر مہاجرین و انصار نے یہ کام نہیں کئے۔ نہ اونہوں نے ہجرت کی۔ نہ اونہوں نے نصرت اور بیعت۔ تاکہ وہ لوگ اس رضاء سے مستثنیٰ ہو جاویں۔ یا یہ ثابت کیجئے کہ بعد اس فعل کے اون سے ایسے افعال ہوئے جن کے سبب سے وہ مستحق اس رضامندی کے نہ رہے اور وہ فعل سوائے غصب خلافت اور عداوت اہل بیت کے دوسرا کوئی نہیں ہے۔ تو اس سے وہی بات ثابت ہوئی جسکا انکار کیا تھا۔ لیکن بغیر ان دو امروں سے کسی ایک امر کے اقرار کرنے کے یہ بات کہ مہاجرین کی ہجرت کو بھی قبول کرنا انصار کی نصرت کا بھی اقرار کرنا۔ اور بیعت الرضوان کی شرکت کو صحیح جاننا۔ اور ان آیات کو انہی کاموں کے صلہ میں نازل سمجھنا۔ اور پھر مہاجرین و انصار کو اوس عموم سے خارج کرنا نہ عقلاً درست ہے نہ نقلاً۔ عقلاً اسلئے کہ جب خدائے جل شانہ فرماتا ہے کہ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْہُ کہ میں مہاجرین و انصار سے راضی ہوا۔ اور وہ مجھ سے راضی ہوئے۔ اور اگر کوئی شک کرے کہ ہجرت و نصرت کیلئے ایمان شرط ہے۔ اور مہاجرین و انصار ایمان نہ رکھتے تھے اونکے گمان و وہم کے باطل ہونے پر خدا تعالے دوسری آیت میں فرماتا ہے۔ کہ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَھَاجَرُوْا وَجَاھَدُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ اٰوَوْا وَّنَصَرُوْا اُولٰٓئِکَ ھُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا ط کہ جن لوگوں نے خدا و رسول کی تصدیق کی۔ اور جو اپنے گھر مکہ چھوڑ کر مدینہ میں ہجرت کر آئے۔ اور جنہوں نے اعلاء دین خدا کے لئے جہاد کیا۔ اور جنہوں نے اون لوگوں کو اپنے یہاں پناہ دی۔ اور پیغمبر خدا صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم کی مدد کی۔ وہی لوگ سچے ایمان والے ہیں۔ پس ایسی صریح آیتوں سے مہاجرین و انصار کو خارج کرنا نصوص قطعیہ سے انکار کرنا ہے۔ اسلیئے کہ اس آیت میں خدائے تبارک و تعالے یہ نہیں بیان کرتا ہے کہ جو لوگ ایمان لاوینگے۔ اور نیک کام کرینگے۔ اونکو میں جنت دونگا۔ کہ یہاں بقائے حکم اور خصوص و عموم سے بحث کی جاوے۔ بلکہ یہاں تو ایک امر گذشتہ اور ایک گروہ خاص کے ایمان سے

